# مسلمانانِ ہند کی سیاست وطنی

جس میں

۱۸۵۷ء سے ۱۹۳۶ء تک کے اُن سیاسی حالات و واقعات کا تاریخی بیان ہے

جو

روستان میں مسلمانوں کی سیاسی تحریک، مسلم لیگ کے قیام اور اس کی

جد و جہد انتخاب جداگانہ لیگ اور کانگریس کے مذاکرات اور

دیگر ضمنی امور سے متعلق ہیں

مرتبہ

محمد امین زبیری مارہروی

مطبوعہ عزیزی پریس آگرہ

۱۹۳۸

# نذرِ عقیدت

محمدؐ با علیؓ آمد جناحِ ملتِ بیضا
سزاوارِ خطابِ باوقارِ قائدِ اعظم

بہ یک مرکز نمودہ مجتمع قومِ پریشاں را
حصارِ لیگ، از تدبیرِ صائب کرد مستحکم

شکستہ سحرِ افرنج و طلسمِ کانگرس ہردو
بجا گویم اگر اعجاز و شانِ موسوی گویم

خدا او را ز آفاتِ زماں و الم مصئوں دارد
کہ ذاتش مایۂ امیدِ مسلم ہست در عالم



عالی جناب قائد اعظم محمد علی جناح صدر آل انڈیا مسلم لیگ

# انتساب

میں اس رسالہ کو جناب راجہ امیر احمد خاں صاحب تعلقدار محمود آباد کے عزیز نام سے معنون کرتا ہوں جن کے ذاتی انہماک اور مالی اعانتوں نے آل انڈیا مسلم لیگ میں حیات تازہ پیدا کی اور جو ہماری قوم کے نوجوانوں اور بالخصوص جواں سال امیروں کے لئے قومی ہمدردی و دلسوزی کا قابلِ احترام نمونہ ہیں ؎

امیر احمدِ عالی ہمم را ... دہد اجرے خداوند تعالیٰ
کہ مسلم لیگ را زندہ نمودہ ... عیاں فرمود اعجازِ مسیحا

محمد امین زبیری




عالی جناب راجہ امیر احمد خاں صاحب تعلقدار محمود آباد (اودھ)

# دیباچہ

انگریزی دور میں ہندوستانی مسلمانوں نے اپنی تاریخ کے متعلق جو غفلت و بے پروائی برتی اسکی یہ سزا ملی کہ اغیار کی لکھی ہوئی تاریخیں ان کو پڑھنی پڑیں جو مدارس کے ابتدائی درجوں سے یونیورسٹی کی اعلیٰ کلاسوں تک میں داخلِ نصاب ہیں، ان تاریخوں میں جو زہر بھرا ہوا ہے اور مسلمانوں کے جسم میں جس طرح سرایت کر رہا ہے اس کی نسبت کچھ کہنے کی ضرورت نہیں کیونکہ اب اسکا احساس کسی حد تک پیدا ہو گیا ہے۔ تاہم اس بات کے کہنے میں کوئی طوالت بیان نہیں منجملہ اُن بہت سے بُرے نتائج کے ایک نتیجہ یہ بھی ہے کہ مسلمان خود اپنی ہی نظر میں حقیر معلوم ہونے لگے یہی حالت ہماری اس سیاسی تاریخ کی ہے جس کا دیباچہ مغل سلطنت کا زوال اور انگریزوں کا آغاز عروج ہے اور جو ۱۸۵۷ء کے معرکہ سے شروع ہوتی ہے۔

اس اسّی سال میں مسلمانوں کو سیاست کے متعدد پُرخار منازل طے کرنے پڑے ہیں لیکن ان کے حالات و واقعات تاریخی طور پر مدون نہیں ہوئے اور گویا تاریخی اعتبار سے ہم بالکل تہی مایہ ہیں۔ اس غفلت و تہی مائیگی کے مضر نتائج بھی کچھ کم نہیں اور سب سے مضر نتیجہ یہ ہے کہ اغیار کی تاریخ اور پروپاگنڈا نے ہمارے نوجوانوں کے دماغ و اذہان، اور افکار و رجحانات پر قابو پا لیا ہے اور ان کا رُخ ایسی سیاست کی طرف ہو چلا ہے جس میں مسلمان ذہنیت اور قومیت کا پرتو نہیں ہوتا۔ اسلئے ضرورت ہے کہ ہر دو میں

ہمارے نوجوانوں کے مطالعہ کی غرض سے ایسی سیاسی تاریخ کی تدوین و ترتیب کا سلسلہ جاری رہے تاکہ یہ نوجوان سیاسیات ملکی میں اپنی قومیت اور قومی مفاد کو قائم اور پیشِ نظر رکھکر آگے بڑھ سکیں اور ماضی کا تجربہ حال و مستقبل کیلئے ایک بہترین رہبر بن سکے۔

شکر ہے کہ ۱۹۳۶ء سے اس ضرورت کا احساس ہو چلا ہے اور اسی احساس کا تقاضا تھا کہ مولّفِ تاریخ ہذا نے "انتخاب جداگانہ کا تاریخی خلاصہ" مرتب کر کے شایع کیا جو ہماری سیاسی تاریخ کا مستقل عنوان ہے۔ اسی زمانہ میں عبدالوحید خاں صاحب بی اے (لکھنؤ) نے بھی "آزادی کی جنگ" کے نام سے ایک کتاب شایع کی، چونکہ مولّفین کا مقصد محض ایک قومی خدمت تھی اور ان کتابوں کی ضرورت بھی تھی اسلئے انکو قبولیتِ عام بھی حاصل ہوئی، لیکن تاریخی نظر سے اور جامعیت کے لحاظ سے بہت کچھ مواد کی کمی تھی اور دونوں مولفین کو اپنی اپنی جگہ اس کا احساس تھا چنانچہ یہ عجیب توارد خیال و فکر ہے کہ بیک وقت دونوں نے اس کمی کو پورا کرنے پر توجہ کی، جناب موصوف نے بہت کچھ اضافہ کر کے "مسلمانوں کا ایثار اور آزادی کی جنگ" کے نام سے مکرّر اشاعت کی اور مولف کتاب ہٰذا بھی معقول اور ضروری اضافوں کے ساتھ اپنی مولّفہ کتاب شایع کر رہا ہے جس میں ۱۹۳۸ء کے وسط سال تک کے واقعات آگئے ہیں۔ اِن دونوں کتابوں کے یکجائی مطالعہ سے مسلمانوں کی سیاسی تاریخ پر ایک حد تک عبور ہو سکتا ہے۔ تاہم ایک مفصل تاریخ کی ضرورت باقی رہتی ہے۔ خدا کرے کوئی ادارہ یا قابل و باہمّت شخص اس ضرورت کو پورا کرنے کا تہیہ کرے۔

خاکسار

نومبر ۱۹۳۸ء

محمّد امین زبیری مارہروی

# عرضِ ناشر

مولوی محمد امین صاحب زبیری نے گذشتہ سال "انتخاب جدیگانہ کا تاریخی خلاصہ" مرتب کیا تھا جو ۱۳۴ صفحات پر مشتمل تھا۔ عزیزی پریس نے بعجلتِ ممکنہ اس کو شایع کیا۔ مؤلّف اور ناشر دونوں کا مقصد صرف ایک قومی خدمت تھی۔ اس لئے اس کی قیمت بہت کم رکھی گئی۔ اور تقریباً اصل لاگت پر ہی فروخت کی گئی، بعض اصحابِ خیر نے متعدد نسخے خرید فرما کر اُردو داں طبقے میں مفت تقسیم کئے اور مؤلّف و ناشر نے بھی صدہا نسخے بغیر قیمت نذر کئے۔ لیکن ابھی ضرورت تھی کہ اس مقصد کو پیشِ نظر رکھ کر اس مختصر رسالہ کو ذرا تفصیل سے مرتب کیا جائے چنانچہ مؤلف صاحب نے اس ضرورت کو پورا کیا اور اب عزیزی پریس آگرہ صفحات کی کتاب ناظرین کے سامنے پیش کرتا ہے۔

خاکسار

**عبدالرؤف خاں**

پبلشر عزیزی پریس آگرہ

# مختصر فہرست مضامین کتاب ہٰذا

## بابؔ ہشتم ——— ۱۳۵

۱۹۳۲ء میں کمیونل ایوارڈ کو تسلیم کئے جانے کے متعلق مسٹر جناح کی ترمیم۔ مسلم اتحاد کے لئے راجندر پرشاد اور مسٹر جناح کی کوشش کانگریسیوں کی شدید مخالفت اور راجندر پرشاد کا اعلان ناکامی۔

## بابؔ نہم ——— ۱۵۱

فیض پور (خاندیش) میں مسلمانوں پر مظالم اور وہاں ۱۹۳۶ء میں کانگریس کا اجلاس مرہٹہ قوم کی ذہنیت کا اندازہ صدر کانگریس کے خطبۂ صدارت سے۔ کمیونل ایوارڈ سے کانگریسیوں کا پہلے انحراف اور پھر وزارتیں قبول کر لینے کا دلچسپ حال۔

## بابؔ دہم ——— ۱۶۳

مسلمانوں میں مختلف مجالس اور جمعیتیں ہوا کر زبردستی کانگریس میں شریک کرنے کی تحریک اور مسلم لیگ کو تباہ کرنے کے لئے سازشیں۔

اس پر مسٹر محمد علی جناح کا ایک زبردست بیان۔ آل انڈیا مسلم لیگ کے اغراض و مقاصد کا مکرر اعادہ۔ مسلمانوں کے اندیشے اور انکی تنظیم وغیرہ وغیرہ۔

## بابؔ یازدہم ——— ۱۸۰

مسلمانوں سے مصالحت کرنے پنڈت جواہر لال نہرو کا کورا جواب اور مسلم ماس کنٹیکٹ کی پرزور تحریک۔ مولانا حسین احمد صاحب کھلم کھلا کانگریس میں جا ملے جس کے صلہ میں حافظ محمد ابراہیم صاحب کو وزارت نصیب ہوئی۔

مسلمانوں میں تفرقہ ڈالنے کی خود مسلمان شرکاء کانگریس کی طرف سے کوششیں اور اس کے ساتھ ہی مسلمانوں کو دعوت صلح کے پیام و سلام۔ اس کے متعلق اہم و دلچسپ خط و کتابت۔ دلی خیالات کا افشار۔

## بابؔ دوازدہم ——— ۲۰۷

مسٹر محمد علی جناح کی تقریر صدارت اجلاس مسلم لیگ کانفرنس کراچی۔ جس سے اہم معاملات پر روشنی پڑتی ہے۔



# باب اوّل

۱۸۵۷ء اور ۱۸۶۱ء کا درمیانی زمانہ اس ملک میں مسلمانوں پر نہایت سخت گذرا ہے ہنگامہ غدر کا سارا الزام ان کے سر ڈالا گیا۔ اور ان ہی سے شدید انتقام لیا گیا۔ مختصر یہ کہ "کوئی آفت ایسی نہیں ہے جو اس زمانہ میں نہ ہوئی ہو۔ اور یہ نہ کہا گیا ہو کہ مسلمانوں نے کی گو وہ رام دین اور ماتا دین نے ہی کی ہو۔ کوئی بلا آسمان پر نہیں چلی جسنے زمین پر پہونچنے سے پہلے مسلمانوں کا گھر نہ ڈھونڈا ہو"

اس مصیبت کا سب سے سخت اثر دہلی، روہیلکھنڈ اور ان اضلاع میں تھا جہاں مسلمانوں کی زیادہ آبادی تھی۔ اس زمانہ میں (سر سید احمد خاں بجنور میں سرکاری عہدہ دار کی حیثیت سے اس ہنگامہ کو فرد کرنے میں شریک تھے۔ اپریل ۱۸۵۸ء میں وہ مراد آباد تبدیل ہوئے اس ضلع پر حکومت کا سخت عتاب تھا۔ اور یہی ضلع مسلمانوں کا ایک بڑا گڑھ بھی تھا سر سید نے بجنور میں مسلمانوں کی تباہی اپنی آنکھوں سے دیکھی تھی۔ اور یہاں اس تباہی اور بربادی کا اور بھی زیادہ عبرت خیز نقشہ ان کی نظر سے گذرا۔ انھوں نے بہ اقتضائے وقت بہت جرأت کے ساتھ اپنی قوم کی ہر ایک امکانی خدمت کی، لیکن ساتھ ہی انھوں نے اسباب غدر پر بھی غور کیا اور ۱۸۵۹ء میں "اسباب بغاوت" کے نام سے ایک رسالہ لکھا۔ اور چھپوا کر باوجود اپنے

(ماخوذ از لکچر سر سید۔ مدرسۃ العلوم کے تاریخانہ حالات پر)

عزیز دوستوں کی فہمایشوں کے گورنمنٹ آف انڈیا میں بھیجدیا۔ اس زمانہ میں یہ ایک ایسی جرأت کا کام تھا جسکو خدا نے صرف سید احمد خان کیلئے ہی مخصوص کیا تھا۔ اس رسالہ میں انہوں نے ایک مفصل بحث کے سلسلہ میں لکھا تھا کہ :۔

"سب لوگ تسلیم کرتے چلے آئے ہیں کہ واسطے اسلوبی اور خوبی اور پائیداری گورنمنٹ کے مداخلت رعایا کی حکومت ملک میں واجبات سے ہے بلاشبہ پارلیمنٹ میں ہندوستان کی رعایا کی مداخلت غیر ممکن اور بے فائدہ محض تھی۔ مگر لیجس لیٹیف کونسل میں مداخلت نہ رکھنے کی کوئی وجہ نہ تھی، اور ہم نہیں چاہتے کہ اس مقام پر ہم سے یہ گفتگو کیجائے کہ ہندوستانیوں کا جو نہایت جاہل ہیں اور بے تربیت لیجس لیٹیف کونسل میں شریک ہونا کس طرح ہوتا، اور کیا فائدہ ہندوستانیوں کی شرکت کا نکلتا اور اگر رعایائے ہندوستان کو مثل پارلیمنٹ کے لیجس لیٹیف کونسل میں مداخلت دیجاتی تو طریقہ انکے انتخاب کا کیا ہوتا اور اس میں بہت سی مشکلیں پیش آتیں۔ کیونکہ اس مقام پر ہمکو صرف اتنا ثابت کرنا ہے کہ یہ بات گورنمنٹ کیلئے بہت اچھی اور پُرضرور تھی اور اسکے نہ ہونے کے سبب یہ فساد برپا ہوئے اور طریقہ مداخلت رعایا کی بابت ہماری علیحدہ رائے ہے اسکو دیکھنا چاہیئے اور جو بحث ہو وہاں کرنی چاہیئے"۔

اسی زمانہ میں اس رسالہ کے سرکاری طور پر ہندوستان و انگلستان میں متعدد تراجم ہوئے۔ اور گورنر جنرل کی کونسل اور پارلیمنٹ میں اسپر بڑے بڑے مباحثے کئے گئے۔

۱۸۶۱ء میں جو فرسٹ انڈین کونسل ایکٹ نافذ ہوا۔ بلاشبہ اسکے نفاذ میں سب نہیں تو ایک حد تک اسی رائے کا اثر ماننا پڑے گا جسکو انگلستان کے بعض اخبارات نے بھی تسلیم کیا ہے اس ایکٹ میں اگرچہ مرکزی اور صوبوں کی مجالس وضع قانون میں صرف ہندوستانیوں کو نامزدگی سے حق شرکت حاصل ہوا تاہم ادارات حکومت میں داخلہ اور رائے زنی کا دروازہ کھل گیا ۱۸۷۸ء میں سرسید بھی اسی حق کی رو سے گورنر جنرل کی کونسل میں ممبر مقرر ہوئے اور ہندوستان میں وہ پہلے شخص تھے جنہوں نے اپنی ممبری کے زمانہ میں فائدہ عامہ کے بل[1] پیش کئے اور جو کثرت رائے سے منظور ہوئے۔ انہوں نے متعدد قوانین

---

([1] یہ بل چیچک کے ٹیکہ اور قاضیوں کے تقرر کے تھے)

کے مباحث میں زبردست تقریریں کیں لارڈ رپن کے زمانہ میں جب جنوری ۱۸۸۳ء میں صوبہ متوسط کی لوکل سیلف گورنمنٹ کا بل پیش ہوا تو انہوں نے اپنی تقریر کے ضمن میں کہا تھا کہ :—

"میں اس بات کے خیال سے خوش ہوں کہ میں اسقدر عرصہ تک زندہ رہا کہ میں نے اس دن کا آغاز دیکھ لیا جبکہ ہندوستان اپنے حاکموں کے ہاتھ سے سیلف ہیلپ اور سیلف گورنمنٹ کے وہ اصول سیکھنے کو ہے جنھوں نے انگلستان میں ریپریزنٹیٹو انسٹی ٹیوشن پیدا کئے ہیں اور اسکو دنیا کی قوموں میں بڑا بنا دیا۔

اس صوبہ کی حالت کے لحاظ سے لوکل بورڈوں میں دو ثلث ممبر انتخاب سے، اور ایک ثلث نامزدگی سے قرار دئے گئے تھے۔ سر سید نے اسکی تائید کرتے ہوئے یہ زور دیا کہ یہی اصول پورے ہندوستان پر حاوی رکھا جاوے۔ انکی دلیل یہ تھی کہ :—

"ہندوستان فی نفسہ ایک برّاعظم ہے اور اس میں مختلف اقوام اور مختلف مذاہب کے آدمی کثرت سے بستے ہیں۔ اور مذہبی دستورات کی سختی نے اب تک ہمسایوں کو بھی ایک دوسرے سے جدا رکھا ہے اور ذات کا قاعدہ ابتک نئے زور شور سے جاری ہے ممکن ہے کہ ایک ہی ضلع میں مختلف مذاہب اور مختلف فرقوں کے باشندے ہوں اور جس حالت میں کہ باشندوں کا ایک گروہ دولتمند اور صاحب تجارت ہو تو دوسرا گروہ باعلم اور ذی رعب ہو۔ ممکن ہے کہ ایک گروہ بلحاظ تعداد کے دوسرے گروہ سے بڑا ہو۔ اور روشن ضمیری کے جس درجہ پر ایک گروہ باشندوں کا پہونچ گیا ہو وہ بہ نسبت اسکے جہاں تک کہ باقی باشندے پہونچے ہوں، بہت اعلی ہو، ایک قوم اس بات سے بخوبی واقف ہو کہ لوکل بورڈوں اور ضلع کونسلوں میں انکی طرف سے ممبروں کا شریک ہونا نہایت ضروری ہے دوسری قوم کو اس قسم کے معاملات کی مطلق پرواہ نہ ہو پس ان صورتوں میں اس بات سے انکار کرنا شاید ہی ممکن ہے کہ ہندوستان میں ریپریزنٹیٹو انسٹی ٹیوشنوں کے جاری کرنے سے بڑی مشکل اور شوشل و پولٹیکل خطرات پیدا ہونگے ایک ایسے ملک میں جیسا کہ انگلستان ہے جہاں قومی امتیاز اب باقی نہیں رہا۔ اور جہاں مذہبی معاملات میں تفرقہ و اختلاف تحمل کی ترقی کے سبب سے کم ہو گئے ہیں

اس معاملہ میں اس قسم کی مشکلات پیش نہیں آتی ہیں۔ قوم اور مذہب کے متحد
ہونیسے انگریزی قوم ایک قوم ہوگئی ہے اور تعلیم کی ترقی سے خفیف اختلافات اُن
معاملات میں جو بیشتر ملک کی بہبودی سے متعلق ہیں بالکل ناچیز ہوگئے ہیں۔
عیسائیوں کو پارلیمنٹ میں اپنے مطلب کی حمایت کرنے کیواسطے یہودیوں کی نسبت
ووٹ دینے میں کچھ عذر نہیں ہوتا اور درحقیقت سوشل اور پولٹیکل مقاصد کیواسطے
یہ کہا جاسکتا ہے کہ انگلستان کی کل آبادی ایک ہی قوم ہے بلاشبہ یہ ظاہر ہے کہ ہندوستان
کی نسبت ایسا نہیں کہا جاسکتا الیکشن کے ذریعہ سے ممبروں کے مقرر کرنیسے رعایا
کا ایک حصہ کی رائے اور مطالب کی حمایت کرنیسے مراد ہے اور ان ملکوں میں
جہاں کہ آبادی صرف قوم اور ایک مذہب سے مرکب ہوتی ہے یہ قاعدہ بلاشبہ
سب سے عمدہ ہے جو جاری کیا جاسکتا ہے لیکن میرے لارڈ ایک ایسے ملک
میں جیسا کہ ہندوستان ہے جہاں کہ ذات کے اختلافات ابتک موجود ہیں اور جہاں مختلف قومیں
خلط ملط نہیں ہوئی ہیں اور جہاں کہ مذہبی اختلافات ابتک زور شور پر ہیں اور جہاں کی تعلیم نے اپنے
جدید معنی کے لحاظ سے باشندوں کے تمام فرقوں میں ایک مساوی مناسبت کے ساتھ ترقی نہیں کی ہو
مجھکو یقین ہے کہ لوکل بورڈوں اور ضلع کی کونسلوں میں مختلف مطالب کی حمایت کی غرض سے
الیکشن کے خالص اور سادہ اصول کے جاری کرنیسے محض تمدنی خیالات کی بہ نسبت
زیادہ تر بڑی بڑی خرابیاں پیدا ہونگی۔ جب تک قوم اور مذہب کے اختلافات
اور ذات کا امتیاز ہندوستان کی سوشل پولٹیکل حالت میں ایک جزو اعظم رہیگا۔
اور ان معاملات میں جو ملک کے انتظام اور بہبودی سے بیشتر متعلق ہیں۔ انکے
باشندوں پر اثر ڈالیگا۔ اسوقت تک الیکشن کا خالص قاعدہ طمانیت کے ساتھ
جاری نہیں کیا جاسکتا بڑی قوم چھوٹی قوم کے مطالب پر غالب آویگی۔ اور
جاہل آدمی گورنمنٹ کو اس قسم کی تدابیر جاری کرنیکا جوابدہ سمجھیں گے جنکے باعث
سے قوم اور مذہب کے اختلافات بہ نسبت سابق کے اور بھی زیادہ سخت ہو جاوینگے
میرے لارڈ میں نے اس معاملہ کی نسبت اس قدر تفصیل کے ساتھ اس امر کی

تشریح کرنے کی غرض سے گفتگو کی ہے کہ میں نے ریپریزینٹیٹو کے طریقہ کا سچا حامی ہو کر کس وجہ سے اس مسودہ کے ان احکام کی دلی تائید کی ہے جو الیکشن کے خالص طریقہ کے برخلاف معلوم ہوتے ہیں گورنمنٹ نے جو لوکل بورڈوں اور ضلع کی کونسلوں کے ایک ثلث ممبروں کے مقرر کرنیکا اختیار اپنے ہاتھ میں رکھا ہے اس سے گورنمنٹ نے وہی تدبیر اختیار کی ہے جو ہندوستانی رعایا کے مختلف فرقوں کی طرف سے ممبروں کے تقرر میں اس قسم کی مناسب اور اچھی مساوات قائم رکھنے سے جو الیکشن کے خالص قاعدہ کے ذریعہ سے حاصل نہ ہوگی لوکل سیلف گورنمنٹ کی کامیابی کی کفالت کیواسطے اختیار کی جاسکتی ہے۔"

پھر میرے مہینہ جبکہ مارچ میں ضابطہ فوجداری کی ترمیم (البرٹ بل) پیش تھی۔ اینگلو انڈین اور یوروشین طبقات کا اصرار تھا کہ انکے مقدمات کی سماعت ہندوستانی مجسٹریٹوں کے اجلاس میں نہ ہو۔ اور اس اصرار پر ایک ہنگامہ برپا تھا۔ تو سرسید نے اس اصرار کے خلاف نہایت زبردست تقریر کی اور آخر میں کہا کہ :-

"مجھ کو یقین واثق ہے کہ جب تک قومی امتیازات کو ملک کے عام قانون میں دخل ہوگا۔ اسوقت تک دونوں قوموں کے درمیان اصلی دوستانہ خیالات کی ترقی کے باب میں مزاحمتیں قائم رہینگی۔ زندگی کی سوشل خوشی اور موافقت پولٹیکل ہمسری سے اور ایک ہی قانون کے زیر حکم رہنے اور ایک ہی عدالتوں کے تابع رہنے سے پیدا ہوتی ہے ہندوستان میں ذات کا سلسلہ شاید اس عرصہ تک ہرگز قائم نہ رہتا۔ اگر زمانہ قدیم کے مقنن برہمن کیواسطے ایک قانون اور شودر کیواسطے دوسرا قانون نہ بناتے گو زمانہ سابق کی ضرورتیں کچھ ہی کیوں نہ ہوں۔ لیکن میرے لارڈ میں امید کرتا ہوں۔ کہ انگریزی حکومت کے ڈیڑھ سو برس گذر جانے سے ہم اب شائستگی کے اسدرجہ کو پہنچ گئے ہیں جبکہ قومی امتیازات کو بہر کیف ملک کے عام قانون میں کم کرنا ہر ایک وجہ سے مناسب ہے میرے لارڈ مجھکو اپنی طرف سے تو یہ مستحکم یقین ہے کہ اب وہ زمانہ آگیا ہے جبکہ ہندوستان کے تمام باشندے خواہ وہ ہندو ہوں یا مسلمان۔ یوروپین ہوں

یا پوزیشن۔ اسبات کو سمجھنے لگے کہ وہ ہمسر رعایا ہیں۔ اور ان کے پولیٹیکل حقوق یا کانسٹی ٹیوشنل رقبہ میں قانون کی نگاہ میں کوئی اختلاف نہیں۔

سر سید نے غدر کے بعد پہلی کوشش تو یہ کی کہ ملک کی تعلیمی و سیاسی اصلاح و ترقی ہندوؤں اور مسلمانوں کے اتحاد عمل سے ہو اور انگریزوں کی ہمدردی بھی حاصل کی جائے چنانچہ ۱۸۶۲ء میں سنٹیفک سوسائٹی اسی اتحاد عمل پر قائم کی پھر سیاسی امور کیلئے ۱۸۶۶ء میں "برٹش انڈین ایسوسی ایشن" کی تاسیس کی اور اسکے ذریعہ سے دیسی زبان کی یونیورسٹی قائم کیے جانیکے متعلق کوششیں کیں لیکن ان کوششوں کے اثنا میں ہندوؤں کی طرف سے اردو کے خلاف ایجی ٹیشن شروع ہو گیا جسکا اثر مذکورہ بالا سوسائٹی اور ایسوسی ایشن پر بھی پڑا۔ اور جب سر سید کو یقین ہو گیا کہ اتحاد و اشتراک ناممکن ہے تو انہوں نے مخصوص مسلمانوں کی تعلیم کا مسئلہ اپنے ہاتھ میں لیا۔ لیکن ان کا دل اب بھی ہندوؤں کیلئے وسیع و فیاض تھا۔ انہوں نے اپنے کالج میں ان کیلئے خاص آسانیاں رکھیں اور علیگڈھ کی ایک ہندو کمیٹی کو جو اپنی قوم کے نوجوانوں کیلئے شہر کے کسی حصہ میں ہاسٹل تعمیر کرنا چاہتی تھی۔ حدود کالج میں بلا معاوضہ ایک رقبہ پیش کیا۔ کالج کی ایک انتظامی کمیٹی میں جسکا تعلق طلبا کی تعلیم اور اقامت سے تھا لازماً ایک ہندو کو بطور ممبر کے شریک رکھا۔

وہ کالج قائم کرنے میں بہ آسانی کامیاب نہ ہو سکے اگرچہ ان کو حکام بالا کی تائید حاصل تھی۔ لیکن سول سروس میں انکی سخت مخالفت کی گئی زمین کے حصول میں دشواریاں پیدا کی گئیں اسکو تعلیم بغاوت کا ادارہ کہا گیا۔ ایک کلکٹر نے علی الاعلان انگلش کلب میں بیٹھکر اور اس رقبہ کیطرف منہ کر کے اور نتھنے پھلا کر کہا کرتا تھا کہ ادھر سے بوئے بغاوت آ رہی ہے۔

اسی مخالفت کا نتیجہ تھا کہ سب آرڈینٹ سروس کے دو ممتاز عہدہ دار ایک ڈپٹی کلکٹر اور دوسرے صدر الصدور جنکے ناموں کے ساتھ مولوی کا مقدس لقب بھی تھا اور بعض زمینداروں نے مذہبی عقائد کو وجہہ قرار دیکر نہایت شدید مخالفت کی۔

یہ حقیقت ہے کہ انگریزوں کا دل مسلمانوں سے بہت زیادہ مکدر تھا۔ کیونکہ دنیا میں یہی ان کے سیاسی اور مذہبی حریف ہیں۔

لارڈ ڈالہوزی گورنر جنرل ہند ۱۸۴۲ء میں اس پالیسی کا آغاز کر چکا تھا۔ کہ مسلمانوں کو ہرگز ابھرنے

نہ دیا جائے اور نہ کسی طرح انکی ہمت افزائی کی جائے۔ اسی حاکم اعلے نے کابل و غزنی کی فتح کے بعد ڈیوک آف ونگٹن کو لکھا تھا کہ۔

مجھے اچھی طرح ثابت ہو گیا ہے کہ وہ خاص لوگ جنکی گذر ہمارے ہی ٹکڑوں پر ہے۔ وہ دل سے ہمارے بدخواہ تھے بخلاف اسکے ہندو ہماری فتح پر اظہار مسرت کر رہے ہیں جب ہمیں ان مسلمانوں کی دشمنی کا یقین کامل ہے جنکی تعداد ۱/۱۰ ہے تو پھر کیوں نہ ہم اس قوم کا ساتھ دیں جسکی تعداد ۹/۱۰ ہے جو ہماری وفادار ہے۔

پھر ۱۸۴۳ء میں لکھتا ہے کہ۔

میں اس عقیدے کے خلاف کیسے آنکھیں بند کر لوں کہ مسلمانوں کی یہ نسل دیوانہ وار ہماری دشمن ہے اور اسلئے ہماری صحیح پالیسی یہ ہے کہ ہندوؤں کے ساتھ مہربانی کیجائے

یہی جذبہ کارفرما تھا جسکی وجہ سے مسلمان تعلیمی و اقتصادی طور پر مختلف طریقوں سے تباہ کئے جا رہے تھے اور ان کے نقصان کا فائدہ انگریزوں کے ایجنٹوں (ہندوؤں) کو مالکوں سے زیادہ پہونچ رہا تھا مسلمانوں کی حکومت منتزع ہونیکے بعد انگریزوں نے پہلی منزل میں بنگال کو مسیحی تعصب کے زہر میں بجھے ہوئے سیاسی تیروں کا نشانہ بنایا۔ اس تباہی کی نسبت **سر عبد الرحیم** (صدر اسمبلی) نے مسلم لیگ کے خطبہ صدارت ۱۹۲۵ء میں کہا تھا کہ۔

ایسٹ انڈیا کمپنی کے دور حکومت میں بھی آج سے تین نسلیں پیشتر بنگال کا زیادہ حصہ مسلمان جاگیردار امین دار زمینداروں کے قبضہ میں تھا۔ اور انتظام دیوانی مسلمان افسروں کے ہاتھ میں۔ مثلاً دیوان۔ صدر الصدور، مفتی، قاضی، مولوی، صدر اعلی صدر امین اور کوتوال علاوہ محرروں اور نقل نویسوں کے سب مسلمان ہوتے تھے تعلیم کا رواج عام تھا۔ اور میں یہ کہنے کے لئے تیار ہوں کہ اس زمانہ سے زیادہ تعلیم یافتہ افراد کا شمار تھا۔ ہر باوقعت مسلمان اپنے مکان کے ساتھ ساتھ ایک مکتب اور ایک مدرسہ رکھتا تھا۔ ان مدرسوں سے عربی فارسی کے ماہرین پیدا ہوتے تھے جو عدالتوں میں وکیل اور منصف کی حیثیت سے نمایاں خدمت انجام دیتے تھے میں نے خود ان مدرسوں کو تباہ شدہ حالت میں دیکھا ہے

فوجی اقتدار حاصل کرنیکے بعد ایسٹ انڈیا کمپنی کی اولین پالیسی یہ ہوئی کہ اس نے مسلمانوں کو فوج میں بھرتی کرنا بند کر دیا۔ مال۔ دیوانی۔ اور پولیس کے انتظامات کی تفصیل پر مسلمان افسروں کی مدد سے عبور حاصل کرنیکے بعد کورٹ آف ڈائرکٹرز نے اختلاف آرا کے باوجود اپنی پالیسی یکایک تبدیل کر دی اور بنگالی اور انگریزی کو اردو اور فارسی کے بجائے عدالتوں میں جگہ دی یہ تبدیلی سیاسی بنا پر ہوئی جس کے لئے انتظامی اسباب بھی موجود تھے۔ مسلمانوں کی یہ تباہی جاری تھی کہ ۱۸۵۷ء کا غدر ہوا اس سے پہلے بھی تین مرتبہ مختلف احاطوں میں ہندوستانی فوجوں نے بغاوت کی تھی اور ایک موقع پر انگریزی فوج کا ایک حصہ بھی باغی ہو گیا تھا۔ اس مرتبہ دہلی کے قریب (میرٹھ) میں یہ غدر ہوا جہاں ہندوستانی تاج و تخت کا اصلی وارث موجود تھا۔ گو وہ برائے نام ہی تھا مگر اس کی ذات مرکز و محور سمجھی گئی اس لئے یہ بغاوت زیادہ شدت پکڑ گئی فوج میں زیادہ حصہ ہندوؤں کا تھا مگر مسلمان ہی سرغنہ اور ہندوؤں کے بہکانیوالے تصور کئے گئے اور ان ہی سے شدید اور ہولناک انتقام لیا گیا۔ اس انتقام میں بھی وہی تعصب شعلہ زن تھا۔ چنانچہ بہادر شاہ کے مقدمہ میں حکومت کے وکیل نے جابجا ہندوؤں کو بچا کر مسلمانوں اور اسلام دونوں پر حملے کئے مثلاً ایشیائی طرز معاشرت کی جو کوئی بھی تھوڑی سی بہت واقفیت رکھتا ہو گا فی الفور اسے تسلیم کرے گا اور خصوصاً ہمدردوں کی نسبت کہ انکے بہت تھوڑے برائی کی طرف راغب ہوتے ہیں۔

یہ کارروائی (چپاتیوں کی تقسیم جو زمانہ غدر میں بطور اطلاع لیگئی) اور آٹے میں ہڈیوں کو ملانیکی افواہ بلاشبہ ایک ہی جڑ سے نکلی ہیں اور دونوں کو اسلامی سازش کی گھڑی ہوئی فطرت کی طرف منسوب کرنا صاف بیانی یا استدلال قطعی کی حد سے باہر نہیں ہونے دیتا۔ ہم دیکھتے ہیں کہ ہندو سپاہی اپنی پہلی لغزش جذبات پر نادم ہوتے ہیں اور مسلمان سپاہیوں پر ملامت کرتے ہیں کہ انہوں نے بلاوجہ ہمیں گمراہ کیا اور انکی کارروائی کے دوران میں دوسرا ثبوت یہ ہے کہ گو ہم اسلامی سازشوں کی کھوج میں جہاں تک ہماری تحقیقات لائی پہنچ گئے ہیں مگر ہمیں کوئی ایسا کاغذ دستیاب نہیں ہوا جس سے یہ معلوم ہو کہ ہندوؤں نے

بھی جماعت بنکر ہمارے خلاف سازش کی یا ان کے برہمنوں اور پنڈتوں نے بھی عیسائیوں سے جہاد کرنیکی تبلیغ کی ہو۔ انکے پاس کوئی بادشاہ تخت نشین کرانے کیلئے نہیں تھا کوئی مذہب تلوار سے اشاعت پھیلانیکے لئے نہیں تھا۔۔۔۔۔۔۔

معلومہ اسلامی تعصب سب سے پہلے حملہ آور تھا اس خاص مذہب کا کینہ ور تعصب حکومت کیلئے جدوجہد کر رہا تھا اگر ہم ان واقعات پر سرسری نظر ڈالیں ۔۔۔۔ جو دوران کارروائی میں وقتاً فوقتاً پیش ۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ہوتے رہے ہیں تو ہم دیکھیں گے کہ صرف مسلمان ہی خلش دار پیکاں ہیں جو باہم جڑے ہوئے ہیں۔ ایک مسلمان پیرزادہ اسکے فرضی خواب اور بناوٹی طاقت اعجاز ایک مسلمان بادشاہ اور اسکی ضعیف الاعتقادی وارتکاب جرائم ایک مسلمان خفیہ سفارت اسلامی طاقتوں ایران ترکی کو برانگیختہ کرنے کیلئے ہماری طاقت کے زوال کی نسبت مسلمانی پیشینگوئیاں ہماری حکومت مٹا کر اسلامی حکومت کا خیال، مسلمانوں کا کیا ہوا۔ جابرانہ قتل اسلامی غلبہ کی خاطر جہاد ایک مسلمان پریس کا اشتعال دلانا اور مسلمانوں کا بغاوت کرنا۔ ہندوؤں کے متعلق میں ضرور کہوں گا۔ کہ یہاں اس پر ذرا غور کیا جائے اور روشنی ڈالی جائے کیونکہ وہ تو فقط ہمیشہ اپنے پیش قدم ہمسایہ کے حکم بردار رہے ہیں"

غدر کی سیاسیات ختم ہونے اور ہندوستان کا براہ راست تاج سے تعلق ہونے کے بعد امید تھی کہ یہ متعصبانہ جذبات سرد پڑ جائینگے اور مسلمانوں کو بھی کچھ سنبھلنے کا موقع ملیگا لیکن ۱۸۶۴ء سے ایک تازہ مصیبت کا ان کو سامنا کرنا پڑا۔ اس تاریخی واقعہ سلطنت مغلیہ کے انحطاط کے ساتھ پنجاب میں سکھ حکومت قائم ہو چکی تھی۔ اور رفتہ رفتہ اسکی طاقت مضبوط ہو گئی تو اسنے مسلمانان پنجاب پر طرح طرح کے مظالم کئے اور سرحدی بھی محفوظ نہ رہ سکے۔ مساجد کی بے حرمتی اور فرائض مذہبی ادا کرنیکی ممانعت عام بات تھی ادھر سکھوں کے مجنونانہ تعلیمات کی اطلاعات نے شمالی ہند کے مسلمانوں پر نہایت رنجیدہ اثر ڈالا۔ ادھر بریلی کے حضرت سید احمد نے جو حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے نہایت ممتاز شاگرد تھے مسلمانوں کو ان مظالم سے بچانے کیلئے

۱۸۲۴ء میں جہاد کیا جنکے ساتھ بکثرت مجاہدین تھے (بقول سر سید) ہزاروں مسلح مسلمان اور بیشمار سامان جنگ کا ذخیرہ سکھوں پر جہاد کرنیکے لئے جمع ہو گیا مگر جب صاحب کمشنر اور صاحب مجسٹریٹ کو اسکی اطلاع ہوئی تو انہوں نے گورنمنٹ کو اطلاع دی۔ گورنمنٹ نے صاف لکھا کہ تم کو دست اندازی نہ کرنی چاہیئے دہلی کے ایک مہاجن نے جہادیونکا روپیہ غبن کیا تو ولیم فریزر کمشنر دہلی نے ڈگری دی جو وصول ہو کر سرحد بھیجی گئی" اگرچہ یہ مجاہد شمالی ہند سے جا رہے تھے مگر کمپنی کی حکومت نے کوئی مزاحمت نہیں کی بلکہ ایک قسم کی مدد دی کیونکہ اسکا مقصد سکھوں کا زور توڑنا تھا۔ یہ سلسلہ جہاد برابر قائم رہا اور اگرچہ اس مجاہد کبیر نے ۱۸۳۱ء میں شہادت پائی لیکن ان کے متبعین برابر مصروف رہے سرحد پر ستھانہ اور وادی سوات اور ہندوستان میں پٹنہ ان مجاہدین کے مرکز بنگئے اب زمانہ آیا کہ انگریزوں اور سکھوں میں بھی کشمکش شروع ہوئی اور ۱۸۴۵ء میں جنگ کے بعد سکھوں کی طاقت پاش پاش ہو گئی انگریز قوم لاہور میں رہنے لگی اس فتح مجاہدین کے ساتھ بھی انگریزوں کے رویہ میں فرق آگیا اور سلسلہ جہاد بھی بند ہو گیا لیکن چونکہ ستھانہ اور وادی سوات کو علمی عظمت حاصل ہو چکی تھی اسلئے حصول علم کے لئے اکثر مسلمان وہاں جاتے اور بعض تو ہجرت کر جاتے، غدر کے واقعہ نے مہاجرین کی تعداد میں اور اضافہ کر دیا مگر ۱۸۶۴ء کے سرحدی محاربات کے دوران میں مہاجرین حکومت کے نظروں میں کھٹکنے لگے اور وہابیت ایک خطرہ بنگئی انکو مالی امداد دینا جرم تصور کر کے مقدمات بغاوت قائم کئے گئے اس مصیبت کا شکار زیادہ تر بنگال و بہار کے مسلمان امراء و علماء تھے جنکو وہابی کہا جاتا تھا۔

اس وہمی خطرہ کی بناء پر، مسلمان جاگیرداروں، امین داروں کی تمام املاک جو وسعت میں بنگال کی ایک چوتھائی تھی گورنمنٹ انگلشیہ نے ضبط کر لی اس پالیسی کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہماری ملت کے سینکڑوں شریف اور خوش حال خاندان نان شبینہ کو محتاج ہو گئے اور ہماری قوم کے ہزاروں افراد عالم بیکسی و مفلسی میں دربدر پھرنے لگے سینکڑوں گھرانوں نے شہر کو خیرباد کہکر دیہات میں سکونت اختیار کر لی اور کاشتکاری پر قناعت کی اس سب کا

یہ ہوا کہ ہماری قوم کا وہ طبقہ جو رہنماؤں کی ایک جماعت ہوتا اپنے افلاس اور فقدان اثر کیوجہ سے نہایت ابتر متبذل حالت میں ہے،، (خطبہ صدارت سر عبدالرحیم)

حالات کی اسی رفتار میں جبکہ وہابیوں کے مقدمات چل رہے تھے ایک ممتاز عہدے دار ڈاکٹر ہنٹر نے ان زخموں پر یہ نمک پاشی کی کہ ۱۸۷۱ء میں " اورانڈین مسلمانز،، کے نام سے ایک کتاب لکھی جس میں ثابت کیا تھا کہ مسلمان ایک ایسی قوم ہے جو گورنمنٹ سے لڑنا اور جہاد کرنا اپنا فرض سمجھتی ہے اور کسی طرح خیر خواہ نہیں بن سکتی نیز بغاوت اور وہابیت مترادف الفاظ ہیں عنوان کی عبارت یہ تھی کہ

کیا ہمارے ہندوستان کے مسلمانوں پر از روئے ایمان ملکہ معظمہ سے بغاوت کرنا فرض ہے

ایک موقع پر لکھا تھا کہ، اس بیان سے معلوم ہوا کہ تمام مسلمان بغاوت سکھانیوالے پیغمبر کی زہر آلود نصیحتوں کو نہایت ذوق شوق سے سنتے ہیں اور ایسے بہت تھوڑے ہیں جو اپنی تیزی طبیعت سے اپنی شریعت کا کچھ اور مطلب ٹھیرا کر بغاوت کے بڑے فرض سے بچ جاتے ہیں،

پھر اس کے بعد لکھا تھا کہ۔

ہندوستان کے مسلمان اب بھی ہندوستان میں گورنمنٹ انگریزی کیلئے موجب خطر ہیں جیسے کہ ایک مدت سے موجب خطر چلے آتے ہیں،

حکام سلطنت کو یہ خطرہ مسلمان ریاستوں میں بھی محسوس ہوتا اور انکے متعلق بھی ایسے ہی زہر آلود خیالات کا اظہار ہوتا رہتا تھا سر سید نے اس نازک موقع پر کچھ جرأت سے کام لیا اپنے وہابی ہونیکا اعلان کیا ڈاکٹر ہنٹر کے جواب میں ایک سلسلہ مضامین انگریزی میں شائع کیا جسکی ایک ہمدرد مسلمان نے انگلستان میں بھی بکثرت اشاعت کی اور خدا خدا کرکے اس مصیبت کے بادل چھٹنے شروع ہوئے۔

قدرتی اسباب اور حکومت کی سیاسی و تعلیمی پالسی کی بدولت مسلمان تعلیم میں بھی نہایت پسماندہ ہوگئے اور خاصکر بنگال میں جہاں ہندو بنگالی تعلیم میں تیزی کے ساتھ بڑھ رہے تھے مسلمان اسی رفتار سے تنزل کے قعر میں گر رہے تھے اور اس کا اثر اضلاع آگرہ و اودھ تک پڑ رہا تھا۔ پنجاب میں تو کھلم کھلا مسلمانوں کی تعلیم کا سد باب کیا گیا۔

بہر حال ان حالات میں جب مسلمان کچھ بیدار ہوئے اور انہوں نے تھوڑی سی توجہ تعلیمی پستی

سے ابھرنے کیلئے شروع ہی کی تھی کہ ۱۸۸۵ء میں نیشنل کانگریس قائم ہوگئی اور اسکی طرف سے نہایت اشتعال انگیز لٹریچر شائع کیا گیا حکومت اور حکام کو ظالم و بے رحم اور اپنے افعال کے نتائج سے بےخبر اور لاپرواہ بیان کیا گیا تو اس موقع پر سرسید کو یہ اندیشہ پیدا ہوا کہ مبادا مسلمان اس میں شریک ہوں۔ اور انگریزوں کی تازہ بدگمانی کا شکار ہو کر کسی اور جدید مصیبت میں مبتلا ہو جائیں اسلئے انہوں نے اپنی قوم کو کانگریس کی شرکت سے روکا انہوں نے دسمبر ۱۸۸۷ء اور مارچ ۱۸۸۸ء میں بمقام لکھنؤ و میرٹھ دو تقریریں کیں مولانا محمد علی صدر اجلاس کانگریس ۱۹۲۳ء کے نزدیک بھی اس مخالفت کی حقیقی وجہ و نوعیت یہ تھی کہ۔

اگرچہ سرکاری ملازمت سے سبکدوشی کے بعد سید احمد خاں کی پبلک زندگی زیادہ تر قوم کی ترقی کے مساعی میں صرف ہوئی تاہم وہ ویسے ہی اچھے ہندوستانی رہے جیسے مسلمان تھے انکی بہت سی تقریروں سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ بڑے سرگرم محب وطن تھے اور انکا سینہ اتحاد ہند کے جذبہ محبت سے لبریز تھا جو لوگ انسے ذاتی طور پر واقف ہیں وہ اسکی تصدیق کر سکتے ہیں کہ اکثر ہندوؤں سے انکی گہری دوستی تھی جو اس تعصب کی موجودگی میں قطعی ناممکن تھی جسکا بعض وقت ان پر الزام لگایا جاتا ہے۔

یہ الزام بھی کسی طرح صحیح نہیں کہ وہ ہر زمانے کیلئے مسلمانوں کے سیاسیات میں حصہ لینے کیخلاف تھے اپنی ان دو تقریروں میں جنکا میں نے ذکر کیا انہوں نے جو دلائل بھی پیش کئے ہوں ان سے قطع نظر کر کے مسلمانوں کو مطمئن کرنے کیلئے وہ صرف دو ہی دلیلیں پیش کرتے تھے۔ جن کی بنا پر خود سید احمد خاں کو بھی یقین تھا کہ اسوقت مسلمانوں کی شرکت کانگریس قطعی نامناسب تھی۔ وہ اس امر کا اچھی طرح اندازہ کرتے تھے کہ انکے زمانے کے مسلمانوں کی طبیعت و مزاج کو اس سے زیادہ کوئی مشغل و فعل نہ تھا۔ کہ وہ اپنے برطانوی غاصبین حکومت پر سخت سے سخت نکتہ چینی کریں۔ اور وہ یہ بھی خوب جانتے تھے کہ یہ فعل جیسا آسان تھا ویسا ہی آخرکار کانگریس جیسی امن پسند سیاسی تحریک کی بقا و ترقی کیلئے بہت ہی خطرناک ثابت ہوگا۔ یہ پہلی دلیل تھی جس نے سید احمد خاں کو مجبور کیا کہ اپنی قوم کو سیاسیات میں خاص حدود سے آگے نہ بڑھنے دیں۔

دوسری دلیل بھی کچھ کم مضبوط نہ تھی ان کی رائے یہ تھی کہ مسلمان اگر اپنی ترقی چاہتے ہیں انہیں سب سے پہلے اشاعت تعلیم میں کوشش کرنی چاہیئے اور مغربی تعلیم کے حصول کیلئے مسلمانوں

راضی کر لینا آسان نہ تھا خواہ اپنی اس درسگاہ ہی میں کیوں نہ ہوں جس میں بہ خلاف سرکاری اسکولوں اور کالجوں کے مذہبی تعلیم بھی دنیوی تعلیم کے ساتھ ساتھ دیجاتی ہے"

مسلمانوں کیلئے یہ آسان تر تھا کہ قابل نفرت حکومت کافرہ کی تخریبی نکتہ چینی کے مزے لیتے رہیں بہ مقابلہ اس کے کہ ماہرین تعلیم کے خشک و بے مزہ تعمیری پروگرام سے دلچسپی لیں۔ لہذا سید احمد خاں نے اپنی تمام تر توجہ اس پر صرف کر دی کہ مسلمانوں کے مساعی کو سیاسی راستے کی طرف رُخ کرنے سے روکیں جو زیادہ دلکش لیکن ساتھ ہی اسکے کم سُود مند تھا"

پچھلی نسل کے اعمال و افعال پر نظر ڈالتے ہوئے آج جبکہ وقوع واقعہ کے بعد عقلمند بننا زیادہ آسان ہے سید احمد خاں کا یہ طرز عمل میری رائے میں نہایت دانشمندی پر مبنی تھا۔ اور اگرچہ میرا جی چاہتا ہے کہ بعض باتیں جو انکی زبان سے نکل گئیں۔ کاش کہ وہ نہ کہتے۔ تاہم میں اس اعتراف پر مجبور ہوں کہ مسلمانوں کا یا بحیثیت مجموعی ہندوستان کا کوئی خیر طلب، مسلمانان ہند کی رہنمائی کیلئے بغیر اسکے اور کوئی راہ اختیار کر ہی نہیں سکتا تھا۔ لہذا یہ بھی پیش نظر رہے کہ جس شخص نے مسلمانوں کا مفاد اسی میں سمجھا کہ وہ نظر بہ حالات موجودہ کانگریس سے علیحدہ رہیں۔ وہ شخص مسلمانوں کے حصہ غالب کا محبوب نہ تھا۔ سید احمد خاں چونکہ تعلیمات قرآنی کی تفسیر عقل انسانی کے مطابق کرتے اور ان عام پسند وہمیات کے شدت سے مخالف تھے جو راسخ العقیدہ مسلمانوں میں مسلمات مذہبی سمجھی جاتی تھیں۔ اور نیز ان رسوم و روایات کے بیخ کنی میں مصروف رہے جو "ٹھیٹ اسلام" کی نظر میں تو مستند نہ تھیں۔ مگر جنہیں مرور ایام نے مذہبی شان دے رکھی تھی۔ اسلئے انہیں ملحد و کافر قرار دیا گیا۔ لکھو کہا مسلمان انہیں سخت سست کہتے بلکہ سب و شتم کرتے اور مدت دراز تک اس کالج کو جو انہوں نے علیگڈھ میں قائم کیا تھا ہَوا سمجھتے رہے۔ لیکن حیرت کی کوئی انتہا نہیں جب ہم دیکھتے ہیں کہ باوجود الزام کفر والحاد اور باوجود شدت سب و شتم، سیاسی پالیسی میں ساری قوم کی قوم نے بے چون وچرا اسی شخص کی پیروی کی ظاہر ہے کہ کسی منطقی مغالطہ یا سیاسی سبز باغ میں اتنی قوت نہیں ہو سکتی اور میرا یقین ہے کہ سید احمد خاں کو محض اس وجہ سے کامیابی ہوئی کہ انکی سیاسی رائے صائب تھی" (خطبہ صدارت کانگریس)

کس قدر حیرت کی بات ہے کہ باوجود ان حقائق و شواہد کے سر سید پر بزدلی و مرعوبیت کا الزام لگایا جاتا ہے۔ حالانکہ آج جبکہ کانگریسی سورما حکومت سے ٹکرا رہے ہیں ان میں ہم سر سید سے

زیادہ بزدلی و مرعوبیت دیکھتے ہیں۔ چنانچہ چورا چوری ضلع گورکھپور میں صرف ایک تھانہ میں دیہاتیوں کی آتش زنی اور چھ سات پولس کانسٹبلوں کے جلائے جانے سے گاندھی جی نے عدم تعاون کی تحریک کا ہی خاتمہ کر دیا۔ جس کے متعلق پنڈت جواہر لال نہرو کہتے ہیں کہ۔

اس میں شک نہیں کہ اگر یہ تحریک جاری رہتی تو بہت جگہ تشدد کے انفرادی واقعات ظہور میں آتے حکومت انہیں خونخوار طریقہ سے کچلتی اور خوف و دہشت کا دور دورہ ہوتا جس سے لوگوں کی ہمتیں پست ہو جاتیں، اور دوبارہ ابھرنے کی طاقت بھی نہ رہتی دوسری جگہ سائمن کمیشن کے بائیکاٹ کے سلسلہ میں رقمطراز ہیں کہ۔

میں اچھی طرح جانتا تھا کہ اگر ہماری طرف سے ذرا بھی زیادتی ہوئی تو نہایت ہی ہولناک مصیبت پیش آئے گی اور ہم میں سے ہزاروں آدمی گولیوں سے ہلاک کر دیئے جائیں گے "

۱۹۳۱ء میں سول نافرمانی کے التوا پر تحریر کرتے ہیں۔ کہ

سول نافرمانی کی تحریک کم سے کم اس وقت ختم ہو چکی تھی اور اسے پھر سے اٹھانا خود ورکنگ کمیٹی کے بس کی بات نہ تھی اسلئے کہ حکومت یہ اعلان کر سکتی تھی کہ مسٹر گاندھی تصفیہ پر راضی ہو گئے ہیں۔ مجھے اور ورکنگ کمیٹی کے دوسرے ممبروں کو اس میں مطلق عذر نہ تھا۔ کہ سول نافرمانی ملتوی کر دیجائے اور حکومت سے کوئی ... عارضی تصفیہ کر لیا جائے ہمارے لئے یہ سہل بات نہ تھی کہ اپنے رفیقوں کو دوبارہ جیل بھیجدیں۔ یا ان ہزاروں آدمیوں کی رہائی میں مانع ہوں جو اب تک قید میں تھے۔ جیل کوئی ایسی جگہ نہیں جہاں ہم آرام سے رات دن گذار سکیں۔

سوال یہ ہے کہ ان افکار و خیالات کو بزدلی و مرعوبیت کہا جائیگا یا مصلحت سنجی و دوربینی، کیا سید احمد خاں کے لئے سہل تھا کہ کانگریس کی ابتدائی اشتعال انگیز تحریک میں مسلمانوں کو شامل کر کے گولیوں کا نشانہ بنایا جاتا اور جیل کی آبادی ان سے بسائی جاتی جبکہ حکومت ہر ہر قدم پر سخت گیر تھی اور کم از کم ۱۸۵۷ء کا زمانہ تو فوراً ہی واپس آجاتا۔

اسی زمانہ میں جس طرح موپلا کی بہادر قوم کچلی گئی، اس کی مثال کانگریس کی پوری تاریخ میں نہیں ملسکتی

سرسید نے ان دو تقریروں کے بعد اگرچہ کانگریس میں مسلمانوں کی مخالفت شرکت کے متعلق کوئی اور نمایاں حصہ نہیں لیا لیکن عام مسلمان ان کی رائے سے متاثر ہو چکے تھے ہندوؤں میں بھی باقاعدہ مخالفت جاری تھی اور جا بجا جلسوں میں کانگریس کے مقاصد وغیرہ سے اختلاف کیا جاتا تھا۔

اسی زمانہ میں چونکہ ذبیحہ گاؤ کے بند کرنیکی مہم کا آغاز ہو چکا تھا۔ اردو کی مخالفت زوردار طریقہ سے ہو رہی تھی اور ان میں ممتاز کانگریسی بھی شریک ہوتے تھے اسلئے بعض مسلمانوں نے الہ آباد میں ذبیحہ گاؤ کے استدا و اور کانگریس کی شرکت کی مخالفت میں ایک عام جلسہ کیا اور اس میں علمار کے فتاوے بھی شائع ہوئے۔

فتاوے کے جواب کیلئے مسلمانوں کی ہی ضرورت بھی تھی شرکت کانگریس کے جواز میں لدھیانہ کے ایک بزرگ مولوی عبد القادر نے جوابی فتوے حاصل کر کے شائع کئے جن پر نہ صرف اطراف واکناف ہند کے علمار نے دستخط کئے بلکہ مدینہ منورہ اور بغداد کے علمار کی بھی تائید و تصدیق حاصل کیگئی۔

ان مولویوں کو کانگریس میں شرکت کی بڑی وجہ جواز یہی تھی کہ سرسید نے مخالفت کی تھی بہر حال اب وقت آیا کہ مسلمانوں کو سیاسیات ملکی کی جانب توجہ کرنی پڑی ۱۸۶۱ء کے قانون ہند کی رو سے جو کونسلیں وضع قانون کی قائم ہوئی تھیں۔ ان میں ممبروں کو نامزدگی سے مقرر کیا جاتا تھا۔ ایک ربع صدی گزرنے پر اصول انتخاب رائج کرنے کی طرف رجحان پیدا ہوا اور ۱۸۸۴ء میں لوکل بورڈوں میں تھوڑا بہت یہ اصول رائج ہو گیا ۱۸۹۲ء میں ان کونسلوں کی ترقی و توسیع ہوئی۔ میونسپل اور ڈسٹرکٹ بورڈوں اور ایوان ہائے تجارت یونیورسٹیوں اور زمینداروں کو حق انتخاب دیا گیا لیکن اب تک جہاں کہیں ایسے حقوق دیئے گئے ان سے اپنی اکثریت کی بنا پر کامل فائدہ ہندوؤں نے اٹھایا مسلمان اپنی اقلیت اور ہندوؤں کے سیاسی و مذہبی تعصب کی وجہ سے ہر ادارہ میں جہاں انتخاب تھا محروم رہے ان حالات سے متاثر ہو کر ۱۸۹۳ء میں بمقام علیگڈھ ایم۔ اے اوڈیفنس ایسوسی ایشن قائم ہوئی اور اس کی جانب سے ۱۸۹۶ء میں سید محمود نے مسئلہ انتخاب پر ایک یادداشت تیار کی جس میں انہوں نے بتایا تھا کہ ریپرزنٹیشن کا اصلی منشا یہ ہوتا ہے کہ منتخب شدہ شخص انتخاب کرنے والوں کو ریپریزنٹ کرے۔ موجودہ حالت میں لیجسلیٹو کونسل کیلئے بھی منتخب کرنے والے کثرت سے ہندو ہیں پس اگر ہندوؤں کو قانوناً مجبور کیا جاتا ہے کہ وہ مسلمان ممبروں کو منتخب کریں تو وہ مسلمان ممبر جن کو ہندو منتخب کرتے

وہ اپنے منتخب کرنے والوں ہی کی طرف سے ہوتے نہ کہ مسلمانوں کی طرف سے، نفس الامر میں یہ بات ہر طرح قرین قیاس ہے کہ مسلمانوں کی جماعت کی طرف سے ٹھیک ٹھیک ریپریزنٹیشن نہ ہوگا کیونکہ مسلمانوں کی کثیر تعداد میں سے ہزاروں اشخاص ایسے ہونگے جو مختلف پولٹیکل رائے رکھتے ہوں اور ہندو انتخاب کرنیوالے اگر وہ کافی عقل رکھتے ہونگے تو وہ انہیں مسلمانونکو منتخب کرینگے جن کے خیالات ان سے بالکل یا تقریباً ملتے جلتے ہونگے اور اس طرح مسلمانونکو معلوم ہوگا کہ انکے فرضی وکلا، جو درحقیقت ہندوؤں کیوجہ سے منتخب ہوئے تھے۔ ایک ایسی پالیسی کی تائید کر رہے ہیں جسکو تمام مسلمان ناپسند کرتے ہیں اس بات کی مثال ہمکو سینکڑوں دفعہ نیشنل کانگریس کی سلسلہ جنبانی سے ملی ہے جسنے یہ عجیب ترکیب اختیار کی ہے کہ ایک مسلمان ممبر کو پریسیڈنٹ اجلاس بنایا جائے گو کہ اس موقعہ پر صرف وہ ہی ایک مسلمان ہال میں موجود ہو اور اسکی لیاقت اور مرتبہ خود مسلمانوں میں ایسا نہ سمجھا جاتا ہو کہ وہ اسے کسی ایسے اجلاس کا پریسیڈنٹ بناتے لیجسلیٹو کونسل کے انتخاب میں اگر ہندوؤں کو مسلمان ممبر منتخب کرینگے اور مسلمان اس بات کا خیال کرکے کہ ان کو کونسل میں ممبر ہونے کا افتخار حاصل ہو دھوکہ کھا جائینگے اور ایسی پالیسی کو ترک کردینگے جو انکی جماعت کیلئے نہایت مفید ہے۔ انتخابی طریقہ کے ابتدائی اصول اس بات کو چاہتے ہیں کہ مسلمان ممبروں کے انتخاب کیلئے مسلمان ہوں اور ہندو ممبروں کے انتخاب کے واسطے ہندو۔ ورنہ مسلمانونکا ایسا ہی انتخاب ہوگا جیسا کہ اسکاٹ لینڈ کے کیتھلک عیسائیونکو پراٹسٹنٹ عیسائی منتخب کریں۔ اسکا انتظام نہایت آسانی سے یوں ہو سکتا ہے کہ ایسا قاعدہ بنایا جائے جسکی رُو سے کسی خاص انتخاب میں میونسپلیٹیوں کی ایک خاص جماعت کے ہندو میونسپل کمشنر کسی ہندو ممبر کو منتخب کرے اور دوسرے انتخاب میں مسلمان میونسپل کمشنر کسی مسلمان ممبر کو۔ یہی اصول امپیریل لیجسلیٹو کونسل کے ممبروں کے انتخاب میں اختیار کرنا چاہیئے۔"

مسلمان پولٹیکل لحاظ سے ایسی جماعت ہیں جنکے تاریخی حالات جنکے اغراض جنکی ملکی مصلحتیں اور مذہب بالکل جدا ہیں یہ بات ظاہر اور روشن ہے اور کوئی منصف مزاج آدمی اس سے انکار نہیں کر سکتا۔ آیرلینڈ کی رومن کیتھلک اور پراٹسٹنٹ عیسائیوں میں اسقدر اختلاف نہیں جسقدر کہ مسلمان اور ہندوؤں میں ہے۔ اس بات کی کچھ حاجت نہیں کہ ہم ان کے تاریخی واقعات کا حوالہ دیں۔ ان کے اغراض کی نسبت ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ ان میں سے صرف ایک کو مدنظر رکھنا چاہیئے یعنی انکو ملازمت میں ایک بڑا حصہ ملنا چاہیئے

یہ ایسا معاملہ ہے جس کیلئے ہندو اور مسلمان دونوں بہت بڑی خواہش رکھتے ہیں کہ انکو جس قدر زیادہ ممکن ہو ملازمت میں حصّہ ملے ۔

انگلستان کے لبرل اور کنسرویٹو فریقوں کا اختلاف بمقابلہ ہندوستان کے مسلمان اور ہندوؤں کے اختلاف اغراض کے ہیچ ہے ...................

لیکن چونکہ مسلمانوں کی زیادہ تر توجہ اشاعت و توسیع تعلیم ہی کی طرف تھی اس لئے مذکورہ بالا ایسوسی ایشن کو اپنی جد وجہد کا التوا گزیر ہو گیا ۔

# باب دوئم

غدر کے بعد ہی ہندوؤں نے اردو کو مٹانیکی کوشش شروع کر دی۔ اس کو غلامی کی یادگار تصور کر کے اخبارات میں پروپاگنڈہ کیا گیا اور سررشتہ تعلیم پر زور واثر ڈالا گیا مگر بار بار ناکامیوں کے بعد بالآخر بہار میں وہ کامیاب ہو گئے پھر اس مخالفت کا گہوارہ صوبہ متحدہ بنایا۔ یہاں بھی ۱۹۰۰ء میں کامیابی ہو گئی۔ سر سیّد کے جانشین نواب محسن الملک نے احتجاجی کارروائیاں کیں جنکے نتیجہ میں ایک حد تک اشک شوئی ہوئی۔ لیکن زخم بھی کاری تھا اب مسلمانوں میں سیاسی تنظیم کا جوش پیدا ہو گیا۔ نواب محسن الملک کے پے درپے مضامین نے اور مختلف مقامات میں نواب وقار الملک کے دوروں اور تعلیم یافتہ مسلمانوں کے جلسوں میں ان کی تقریروں نے بالآخر مسلمانوں میں پولٹیکل ارگنائزیشن کے قیام کا ایک زبردست احساس پیدا کرا دیا ہنوز کوئی تنظیم نہ ہوئی تھی۔ کہ ۱۹۰۵ء میں حکومت نے تقسیم بنگال کر کے دو صوبے بنا دیئے جس سے مشرقی بنگال کے مسلمانوں کو یک گونہ ترقی کا موقع پیدا ہو گیا اور وہ مواقع اور منافع حاصل ہوئے جس سے بڑی حد تک انکو محرومی تھی ہندو بنگالیوں نے اسکے خلاف زبردست ایجی ٹیشن کیا۔ بائیکاٹ کی تحریک سامنے آئی اور اگرچہ اس تقسیم کے متعلق مسلمانوں کی کوئی تحریک نہ تھی لیکن وہ ہندو اور بالخصوص بنگالی ہندو کے غصّہ کا نشان بنگئے

کیونکہ اب تک مسلمانوں کی تباہی سے انہوں نے ہی فائدہ اٹھایا تھا۔ ہنوز مسلمانوں کی پولٹیکل آرگنائزیشن کی اور ہندوؤں میں بہ حمایت کانگریس تنسیخ تقسیم بنگال کی کوششیں جاری تھیں کہ ۱۹۰۶ء کے آغاز میں سکریٹری آف اسٹیٹ کی تقریر سے جدید ریفارم کی امید قائم ہوئی، نواب محسن الملک نے حیرت انگیز تنظیم کے ساتھ گورنمنٹ میں اپنی قوم کے سیاسی مطالبات پیش کرنے کی کارروائی شروع کردی اور چند ہی مہینہ کے اندر تمام ہندوستان کے تعلیم یافتہ اور ضرورت شناس مسلمان ایک مرکز پر جمع ہو گئے بہت سے مباحث کے بعد میموریل مرتب ہوا جو ایک نمائندہ وفد[۱] نے یکم اکتوبر ۱۹۰۶ء کو گورنر جنرل ہند کے روبرو پیش کیا میموریل میں بیان کیا گیا تھا کہ:۔

ہندوستان میں مسلمانوں کی تعداد از روئے مردم شماری ۱۹۰۱ء چھ کروڑ بیس لاکھ سے اوپر ہے گویا ملک معظم کی قلمرو ہند کی کل آبادی کے ایک خمس اور ایک ربع کے درمیان ہے اور اگر آبادی کے اس وحشی اور غیر مہذب حصہ کو قلم انداز کر دیا جائے جس کی تفصیل جنگلی اور وحشی فرقوں کے عنوان سے کی گئی ہے اور نیز اگر ان فرقوں کو شمار سے خارج کیا جاوے جو عام طور سے ہندوؤں کے گروہ میں شامل کیے جاتے ہیں۔ مگر فی الحقیقت ہندو نہیں ہیں تو مسلمانوں کی نسبت بہ اعتبار شمار کے ہندوؤں کی کثیر جماعت کے مقابلہ میں بہت زیادہ ہو جاتی ہے نظر بریں ہماری یہ عرض ہے کہ "ریپریزنٹیشن" (نیابت اور قائم مقامی) کا محدود یا وسیع جو طریقہ بھی اختیار کیا جائے اسکی رو سے مسلمان جو باستثنائے روس یورپ کی ہر دولت عالیہ کی آبادی سے زیادہ ہیں۔ اس امر کا انصافاً استحقاق رکھتے ہیں۔ کہ امور مملکت میں انکی وقعت و اہمیت پورے طور سے تسلیم کیجائے بلکہ ہم حضور کی اجازت سے اس سے بھی ایک قدم اور آگے بڑھنے کی جرأت کرتے ہیں اور اس امر پر زور دینا چاہتے ہیں کہ طریقہ قائم مقامی

---

[۱] اس وفد کو کانگریس نے نہایت غصہ و غضب کی نظر سے دیکھا۔ اس کو حکومت کا پروردہ کہا گیا۔ چونکہ یہ کارروائی نہایت عجلت اور صیغہ راز میں ہوئی تھی۔ اور بجز خاص خاص لوگوں کے کسی کو علم نہ تھا۔ اس لئے جو کچھ مخالفت میں کہا گیا۔ اسکو مستند قرار دے لیا گیا۔ حکومت کو خود اس کے قبول کرنے میں تامل تھا۔ بڑی کوشش اور خاص شرائط (بقیہ صفحہ ۲۸ پر)

(یعنی ریپریزنٹیشن) میں خواہ وہ بالواسطہ ہو بلاواسطہ اور تمام ان امور میں جو انکی وقعت وشان پر موثر ہوں مسلمانونکو جو درجہ عطا کیا جائے وہ نہ صرف انکی تعداد سے بلکہ ان کی سیاسی حیثیت کی اہمیت ووقعت ہے اور نیز سلطنت کی حفاظت میں جوان کا قیمتی حصّہ ہے اس سے بھی کافی نسبت رکھتا ہو اور شقِ آخر پر نظر ڈالتے وقت ہمیں حضور کی عنایت سے امید ہے کہ حضور اس امر کو بھی ملحوظ خاطر رکھیں گے کہ آج سے کچھ اوپر ایک ہی صدی پہلے مسلمانوں کا رتبہ ہندوستان میں کیا تھا؟ جسکی یاد ظاہر ہے کہ اُن کے دل سے ابتک محو نہ ہوئی ہوگی"............

ہندوستان کے مسلمانوں کو اب تک اپنے فرمانرواؤں کی حق پسندی اور عدل گستری پر جوانکے خصائل کا جزو اعظم ہے اعتماد رہا ہے اسی لئے انہوں نے اپنے حقوق ودعاوی کو اس طور پر پیش کرنے سے احتراز کیا ہے جو باعث تکدر سرکار ہو۔ اور ہماری تمنّا ہے کہ مسلمانان ہند اپنی اسی پسندیدہ اور قدیم وضع پر قائم رہیں مگر مجبوری یہ آپڑی کہ بعض واقعات نے جو حال میں پیش آئے ہیں اور عام طور پر اور خصوصاً نوجوان مسلمانوںمیں ایک جوش پیدا کر دیا جس سے اندیشہ ہے کہ بعض صورتوں اور مجبوریوں میں وہ جوش حدِ اعتدال سے گذر جائے اور بزرگوں کا نیک مشورہ اور معتدل ہدایت جسکا وہ ابتک اتباع کرتے آئے ہیں انکے قلوب پر مؤثر نہ ہو سکے.........

ہمیں امید ہے کہ حضور والا ہمیں معاف فرمائینگے اگر ہم پیش از پیش اس امر کا اظہار کریں کہ جو طریقہ نیابت وقائم مقامی رعایا کا یورپ میں رائج ہے وہ اہل ہند کیلئے بالکل نیا ہے اور حقیقت یہ ہے کہ ہماری قوم کے بعض دور اندیش افراد کا خیال ہے کہ اس طریقہ کو ہندوستانکی موجودہ تمدنی اور سیاسی حالت پر کامیابی کے ساتھ منطبق کرنے کیلئے نہایت حزم واحتیاط وتأمل اندیشی سے کام

---

(بقیہ نوٹ صفحہ ۲۷)

سے گورنر جنرل نے منظوری دی تھی۔ افسوس یہ ہے۔ کہ بعض کانگریس زدہ ذہنیت کے مسلمان بھی اس عقیدے کے حامل ہیں۔ اور ضمیر فروشوں کا تو کچھ کہنا ہی نہیں (تفصیل تذکرہ محسن میں ملاحظہ ہو)

لینا پڑیگا جو اگر نہ لیا گیا تو منجملہ اور خرابیوں کے ایک بہت بڑی خرابی یہ پیش آئیگی کہ ہمارے قومی اغراض کا سیاہ و سفید ایک ایسی جماعت کے حوالہ ہو جائے گا جسے ہمارے ساتھ کوئی ہمدردی نہیں ہے تاہم ایسی حالت میں جبکہ ہمارے فرمانرواؤں نے اپنے قومی اصول اور قدیم رسوم و عادات کے لحاظ سے مناسب تصوّر فرمایا ہے کہ اُن اصولوں کو ہمارے ملک کے نظم و نسق میں روز بروز زیادہ رواج دیا جائے ہم مسلمان اپنے قومی مفاد کو مدنظر رکھ کر آئندہ اس پالیسی کی اغراض سے کنارہ کشی کسی طرح نہیں کر سکتے"........

لہٰذا ضرور ہے کہ اول ہم اس احسان کا اعتراف کریں جو حضور نے اور گذشتہ جلیل القدر ویسراؤں اور لوکل گورنمنٹوں کے اعلیٰ احکام نے اس بارہ میں ہم مسلمانوں پر محض اپنی منصف مزاجی و حق پسندی سے کیا ہے چنانچہ لیجیسلیٹو کونسلوں میں مسلمان ممبر بہت قلیل استثنار کے ساتھ گورنمنٹ ہی کی طرف سے نامزد ہوتے رہے ہیں لیکن اس کے ساتھ ہی یہ عرض کرنا بھی ضرور ہے کہ جو حصہ قائم مقامی اور نیابت کا ہمیں عطا ہوتا رہا ہے وہ ہماری ضروریات کیلئے ناکافی تھا۔ اس کے علاوہ جو لوگ کونسلوں کی ممبری کے لئے منتخب ہوئے وہ اس گروہ میں ہمیشہ مقبول نہ تھے جنکے اغراض کی حمایت کیلئے انکا انتخاب عمل میں آیا تھا اور غالباً موجودہ حالت کے لحاظ سے کوئی دوسری صورت ممکن بھی نہ تھی۔ کیونکہ ایک تو ان ممبروں کی تعداد جنکی نامزدگی حضور وائسرائے یا لوکل گورنمنٹوں کے اختیار میں تھی۔ بالکل محدود تھی اور دوسرے ایسی حالت میں جبکہ عام لوگوں کی مرضی اور پسند کے دریافت کرنیکا کوئی صحیح عملی طریقہ موجود نہ تھا۔ ایسے اشخاص کا منتخب ہونا نہایت دشوار امر تھا جو مقبول خاص و عام مسلمانان ثابت ہوں۔ الیکشن کے نتائج کی حالت یہ ہے کہ موجودہ قاعدوں کی رُو سے یہ امر بعید از قیاس ہے کہ ان جماعتوں کی طرف سے جنکو انتخاب کا اختیار دیا گیا ہے۔ کسی مسلمان کا نام انتخاب کیلئے پیش کیا جائے۔ تاوقتیکہ وہ اہم معاملات میں مجارٹی کے ساتھ ہمدردی کرنے کیلئے تیار نہ ہو۔ اگر انصاف سے دیکھا جائے تو ہمارے ہندو ہموطنوں کی یہ خواہش قابل اعتراض نہیں ہو سکتی۔ کہ وہ اپنی قوت سے پورا فائدہ اٹھا کر صرف اپنی قوم کے افراد کے حق میں ووٹ دیں یا غیر قوم کے ایسے کسی فرد کے حق میں جسکی نسبت یقین ہو کہ وہ ہندوؤں کی کثیر جماعت کی خواہش کے موافق رائے دیا کریگا۔ اور اسکے بغیر اسکو چارہ بھی نہ ہوگا کیونکہ آئندہ بھی دوبارہ انتخاب اس کا ہندوؤں کی رضامندی

پر موقوف ہوگا یہ سچ ہے کہ ہمارے اور ہمارے ہندو بھائیونکی بہت سے اغراض و مصالح مشترک ہیں اور
ہمارے لئے ہمیشہ یہ امر نہایت اطمینان و مسرت کا باعث ہوگا کہ لیجسلیٹو کونسلوں میں قابل قابل اصحاب
بلا لحاظ مذہب و ملت ان اغراض و مصالح کی حمایت کیلئے موجود رہیں۔ تاہم اس سے انکار نہیں ہوسکتا
کہ قومی حیثیت سے ہم مسلمانوں کی ایک جداگانہ جماعت ہے۔ جو ہندوؤں سے بالکل الگ ہے۔ اور
ہمارے بعض اغراض و مصالح ایسے ہیں۔ جن کا تعلق بلا مشارکت غیرے ہماری ذات سے ہے۔ اور جنہیں
کسی دوسری قوم کو دخل نہیں ہے۔ اور چونکہ انکی حفاظت و حمایت اس وقت تک پورے طور پر نہیں
کیگئی اسلئے ہم مسلمانونکو نقصان پہنچا یا ہے۔ حتیٰ کہ ان صوبوں میں جہاں مسلمانونکی تعداد بلحاظ آبادی بہت
زیادہ ہے۔ وہاں انکے ساتھ اس قسم کا برتاؤ کیا گیا کہ گویا پولٹیکل لحاظ سے وہ بالکل بے وقعت ہیں اور
گویا داعیۂ انصاف انکے ساتھ بے اعتنائی کئے جانے کا مانع نہیں ہے پنجاب میں ایک حد تک یہی
حال رہا ہے مگر سندھ اور مشرقی بنگال میں مسلمانونکی حالت اس سے بھی بدتر ہے۔

انتخاب وکلاء کے متعلق اپنی رائے کا اظہار کرنے سے پہلے ہم بادب یہ عرض کرنیکی اجازت چاہتے
ہیں کہ کسی قوم کی پولٹیکل وقعت کا بڑھنا یا گھٹنا زیادہ تر اس قوم کے ان ارکان کی تعداد پر منحصر ہوتا
ہے۔ جو سرکاری ملازمت میں داخل ہیں۔ اگر بدقسمتی سے کسی قوم کی تعداد جیسی کہ مسلمانونکی حالت ہے
سرکاری ملازمت میں قلیل ہو۔ تو اس قوم کی جائز وقعت اور اصلی سیاسی اثر کو نقصان پہونچتا ہے۔
لہذا ہماری سب سے پہلی التجا یہ ہے کہ گورنمنٹ ازراہ نوازش یہ انتظام فرمائے کہ ہندوستان
کے تمام صوبوں میں خدمات مندرجہ گزٹ و نیز خدمات ذیلی و خدمات متعلقہ دفاتر وغیرہ پر ہمیشہ ایک
مناسب نسبت کے ساتھ مسلمانوں کا تقرر کیا جائے اگرچہ اس قسم کے احکام بعض صوبوں میں
لوکل گورنمنٹوں نے گاہ بگاہ شائع کئے ہیں۔ مگر افسوس ہے کہ ان کا نفاذ کبھی بتقید عمل میں نہیں آیا
جسکی وجہ یہ بتائی جاتی ہے کہ قابل مسلمان نہیں ملتے یہ بیان ممکن ہے کہ کسی زمانہ میں صحیح ہو۔ مگر ہمکو
امید ہے کہ آج کل یہ عذر ہرگز متصور نہ ہوگا۔ اور ہم حضور کو بمسرت تمام یقین دلا سکتے ہیں۔ کہ مسلمانوں
کی تعداد مانگ سے ہرگز کم نہ پائی جائیگی۔ اگر حکام متعلقہ ان کے لینے سے منکر نہ ہوں۔ مگر افسوس
یہ ہے کہ جب سے لائق اور تعلیمیافتہ مسلمانونکی تعداد میں نمایاں اضافہ ہوا ہے۔ بدقسمتی سے
مسلمانونکی درخواستیں صرف اس بناء پر رد کر دیجانے لگی ہیں۔ کہ ان اشخاص کا حق مرجح سمجھا جائیگا

جو بالاضافہ ان سے زیادہ لائق ہوں اس طرح پر گویا کہ اصول مقابلہ کی تدبیریں شکل کو ملک میں رواج دیا جاتا ہے ۔ لہذا ہم نہایت ادب سے حضور والا کی توجہ اُن پولٹیکل قباحتوں کی طرف مائل کرتے ہیں۔ جو ایسی حالت میں پیدا ہوتی ہیں یعنی یہ کہ عمل مذکور سے وہ اثر و رسوخ و وقعت جو ملازمت سرکار سے حاصل ہوتی ہے ایک ہی فریق کا حصہ ہو جاتا ہے اس سلسلہ میں ہم یہ عرض کرنا اپنا فرض سمجھتے ہیں کہ حامیان تعلیم نے مسلمانوں میں تعلیمی تحریک کے آغاز ہی سے اس کیلئے سخت کوشش کی ہے کہ اخلاقی تربیت کا بہت زیادہ لحاظ رکھا جائے اور ہمارے خیال میں اعلیٰ اخلاق کی درستی سرکاری ملازمین کیلئے زیادہ ضروری ہے بہ نسبت بیش از ضرورت علمی قابلیت کے ہم اس امر کے عرض کرنے کی جرأت کرتے ہیں کہ عام طور پر ہندوستان کے تمام مسلمان اس بات سے آزردہ خاطر ہیں کہ ہائیکورٹوں اور چیف کورٹوں میں مسلمان جج بہت کم مقرر کئے جاتے ہیں۔ جب سے یہ عدالتیں قائم ہوئی ہیں ۔ صرف تین مسلمان اس معزز خدمت پر مقرر کئے گئے ہیں ۔ اور تینوں نے نمایاں طور پر اپنے آپ کو اس اعزاز کے قابل ثابت کیا۔ اسوقت ان عدالتوں میں سے ایک میں بھی کوئی مسلمان جج نظر نہیں آتا۔ حالانکہ بنگال کے ہائی کورٹ میں تین ہندو جج ہیں ۔ جہاں کہ مسلمان آبادی کا ایک بہت بڑا جزو ہیں اور پنجاب کے چیف کورٹ میں جہانکی مردم شماری کا جزو غالب مسلمان ہیں۔ دو ہندو جج مقرر ہیں اور تمام ہندوستان میں اس وقت دیکھا جائے تو مختلف ہائیکورٹوں ، اور پنجاب کے چیف کورٹ میں ملکر آٹھ ہندو جج مقرر ہیں اسلئے مسلمانوں کی یہ درخواست ناقابل پذیرائی نہیں ہے کہ ہر ہائی کورٹ اور چیف کورٹ میں ایک مسلمان جج مقرر کیا جایا کرے ۔ قابل مسلمان وکیل اور قانون داں ان عہدوں کیلئے بخوبی مل سکتے ہیں جو اگر ایک صوبہ میں نہیں تو دوسرے صوبہ سے ضرور دستیاب ہو سکتے ہیں ۔ علاوہ بریں ہر ہائی کورٹ میں ایک مسلمان جج کے ہونے سے جو مسلمانوں کی شرع سے واقف ہو ۔ انصاف و عدالت گستری میں مدد ملیگی ۔

چونکہ تمام اہم مقامی معاملات کا تعلق میونسپل اور ڈسٹرکٹ بورڈوں سے ہوتا ہے جسکا اثر بہت کچھ وہاں کے باشندوں کی صحت اور راحت اور ضروریات تعلیمی بلکہ فرائض مذہبی پر پڑتا ہے ۔ اسلئے ہمیں امید ہے کہ حضور ہمیں معاف فرمائینگے اگر اہم معاملات پر بحث کرنیسے پہلے ہم حضور

کی توجہ تھوڑی دیر کیلئے مسلمانونکی اُس حیثیت کی طرف منعطف کریں جو انہیں ان مجالس میں حاصل ہے یہ مجالس سیلف گورنمنٹ کا ابتدائی زینہ ہیں۔ اور یہیں سے طریقہ نیابت وقائم مقامی کے اصول پورے طور پر لوگوں کے دل نشین ہوتے ہیں مگر مسلمانونکی حیثیت ان مجالس میں بھی کسی ایسے مقررہ اصول پر مبنی نہیں ہے۔ جنکا عملدرآمد ہر جگہ ہو سکے کیونکہ مختلف مقامات میں مختلف قواعد کی پابندی کیجاتی ہے۔ مثلاً علیگڈھ کی میونسپلٹی چھ محلوں پر منقسم ہے اور ہر محلہ سے ایک ہندو اور ایک مسلمان ممبر منتخب ہوتا ہے اور ہمارا خیال ہے کہ یہی اصول پنجاب اور دوسری جگہوں کی بعض اور میونسپلٹیوں میں بھی رائج ہے لیکن بہت سے مقامات میں مسلمان ممبروں کی تعداد جسقدر کہ ہونی چاہیئے منتخب نہیں ہوتی۔ اسلئے ہم نہایت ادب سے التماس کرتے ہیں کہ مقامی حکام کو ہدایت کی جائے کہ ہر جگہ پر مسلمان اور ہندو ممبروں کی تعداد جس نسبت سے وہاں کی میونسپل اور لوکل بورڈز میں ہونی چاہیئے۔ صاف طور سے بتائی جائے۔ اور ہر قوم کے ممبرونکی نسبت کا تعین اس قوم کی مردم شماری اور ممبرونکی ذاتی حیثیت ووقعت اور مقامی اثر اور ضروریات کے لحاظ سے کیا جائے۔ جب اس امر کا تعین کیا جا چکے کہ ہر قوم کے اسقدر ارکان کو ممبری کا استحقاق ہوگا۔ تو ہماری رائے میں مناسب ہوگا کہ ہر قوم کو اپنے اپنے وکلاء کے منتخب کرنیکی اجازت دیجائے۔ جیسا کہ پنجاب کے اکثر شہروں میں عمل درآمد ہے؛

ہم اب اپنی رائے اس بارہ میں ظاہر کرنا چاہتے ہیں۔ کہ ملک کی لیجسلیٹو کونسلوں میں ہمارا حصہ کسقدر ہونا چاہیئے اول ہم پراونشل کونسلوں کا ذکر کرتے ہیں اسکے متعلق ہماری گذارش یہ ہے کہ جس طرح میونسپل کمیٹیوں اور لوکل بورڈوں میں مسلمان ممبرونکی تعداد کا تعین کیا جائے اسی طرح یہاں بھی تعداد مقرر کردیجائے اُن تمام امور کا پورا لحاظ رکھکر جنکا ذکر ہمنے اس عرضداشت کی دفعہ (۵) میں کیا ہے اور سربرآوردہ مسلمان جاگیرداروں، تعلقداروں، زمینداروں، تجاروں، اور بڑے بڑے شہروں کے معزز باشندوں، میونسپلٹیوں اور ڈسٹرکٹ بورڈوں کے مسلمان ممبروں اور یونیورسٹیوں کے مسلمان رجسٹرڈ گریجویٹوں کو جنکو پاس کئے ہوئے کچھ عرصہ مثلاً پانچ سال گذر چکے ہوں۔ حق انتخاب عطا کیا جائے اور انکو اختیار دیا جائے کہ ان قواعد کی رو سے جو حضور اس بارہ میں نافذ فرمائیں۔ اس قدر تعداد مسلمان ممبروں کی منتخب کریں جو قرار پا چکی ہو؛

امپیریل لیجسلیٹیو کونسل کے متعلق جہاں مسلمانوں کی اغراض کی حفاظت اور حمایت کیلئے کافی تعداد مسلمان ممبروں کی ہونی نہایت ضروری اور بہت ہی اہم ہے ہم یہ عرض کرتے ہیں کہ :۔

(۱) اس کونسل میں مسلمان ممبروں کی تعداد انکی قوم کی مردم شماری کی نسبت سے نہ قرار دی جائے ۔اور کسی صورت میں انکی تعداد اسقدر کم نہ ہو کہ ان کا کوئی اثر ہی نہ پڑ سکے ۔ اور عدم وجود برابر ہو جائے ۔

(۲) حتی الوسع طریقہ انتخاب کو طریقہ نامزدگی پر ترجیح دیجائے ۔

(۳) مسلمان ممبروں کے انتخاب کیلئے مسلمان جاگیرداروں ۔تعلقہ داروں ۔ زمینداروں ، قانون دانوں، تاجروں ، اور بڑے بڑے شہروں کے سربرآوردہ باشندوں کو (جنکی حیثیت کا تعین گورنمنٹ کیطرف سے ہوگا) اور پراونشل کونسل کے مسلمان ممبروں اور یونیورسٹی کے مسلمان فیلوؤں کو انتخاب کرنیکا حق دیا جائے ۔جو اپنے اختیارات کو ان قواعد کے موافق عمل میں لائیں ۔جو حضور والا اس بارہ میں نافذ فرمائیں "۔

کچھ دن سے ہم سنتے ہیں کہ ایسا بھی خیال ہے کہ حضور وائسرائے کے ایگزیکٹیو کونسل میں ایک یا زیادہ دیسی ممبر مقرر کئے جائیں ۔ اگر ہندوستانیوں کو اس قسم کی خدمات کا دینا مناسب خیال کیا جائے تو ہم التجا کرتے ہیں کہ اس بارے میں مسلمانوں کے حقوق نظرانداز نہ کئے جائیں ۔ہم یہ عرض کرنیکی جرأت کرتے ہیں کہ ملک میں ایک سے زیادہ مسلمان ایسے مل سکینگے جو ان خدمات کی عمدگی کے ساتھ انجام دہی کی قابلیت رکھتے ہوں "............

اس ایڈریس کا گورنر جنرل نے حوصلہ افزا اور پُر امید جواب دیا اور اس میں یقین دلایا کہ ۔ "مسلمانان ہند مطمئن رہ سکتے ہیں ۔کہ جب تک میرا تعلق اس ملک کے انتظامی ابواب سے باقی ہے انکے قومی حقوق و مفاصد کا پورا لحاظ کیا جائیگا "

اسی سال بمقام ڈھاکہ مسلم لیگ کی تاسیس ہوئی جس کیلئے گذشتہ چھ سال سے جدوجہد تھی ۔اسکا ابتدائی نصب العین[1] مسلمانوں کے سیاسی حقوق کی محافظت و ترقی اور حکومت کی وفاداری کے ساتھ ہمسایہ اقوام سے اتفاق و اتحاد تھا ۔مگر ہندوؤں کی ایک زبردست جماعت نے ان حقوق کے

---

[1] ۱۹۱۳ء میں " ہندوستان میں بلحاظ حالات حکومت خود مختاری " لیگ کے نصب العین (بقیہ صفحہ ۳۴ پر)

کروں اور ایک عرضداشت گذار کی حیثیت سے وہ تجویزیں جمع کر کے پیش کروں۔ تاکہ آپ اور آپ کے رفقار ان تجویزوں پر غور کریں تو مجھے اندیشہ ہے کہ میں ایسا نہیں کر سکتا، نہ میں اس غرض سے یہ کام کر سکتا ہوں کہ ان مختلف نکات کے متعلق آپ کے ساتھ مزید خط و کتابت ہو لیکن آپ اب بھی اس پر مصر ہیں۔ چنانچہ جب آپ نے اپنے خط میں وہ الفاظ لکھے ہیں۔ جو آگے آئے ہیں تو ان کا یہی منشار معلوم ہوتا ہے آپ کہتے ہیں کہ میرا دماغ موثر طریق پر کام کرنے یا کسی کارروائی کے متعلق فکر کرنے سے قبل وضاحت چاہتا ہے، الہام یا حقیقی مسائل سے گریز قابل اطمینان نتائج کی طرف نہیں لیجا سکتا یہ بات مجھے ضرور عجیب معلوم ہوتی ہے۔ کہ میری پے بہ پے درخواستوں کے باوجود، مجھے نہیں بتایا گیا آیا کن مسائل پر تبادلہ خیالات ہونا چاہیئے" یہ ایک صحیح بیان یا حالات کا منصفانہ نقشہ نہیں ہے، لیکن اس صورت میں میں آپ سے درخواست کرونگا کہ آپ کانگریس سے درخواست کریں کہ وہ باضابطہ طریق پر اس باب میں مجھ سے خط و کتابت کرے اور میں معاملہ کو کونسل آل انڈیا مسلم لیگ کے سامنے رکھدوں گا کیونکہ آپ خود کہتے ہیں کہ آپ کانگریس کے صدر نہیں ہیں۔ اور اس طرح پہلی جیسی نمایندہ حیثیت نہیں رکھتے۔ لیکن اگر اس معاملہ میں مجھے مدد ملسکتی ہے تو میری خدمات کانگریس کو حاصل نہیں اور میں خوشی کے ساتھ سب سے ملوں گا۔ اور ان معاملات کے متعلق آپ سے تبادلہ خیالات کروں گا" رہی آپ سے ملاقات اور معاملات کے متعلق آپ سے تبادلہ خیالات کرنے سے مجھے یہ کہنے کی چنداں ضرورت نہیں کہ اس سے مجھے مسرت ہو گی۔

اس خط کے جواب میں **پنڈت نہرو** نے ایک بہت ہی طولانی خط لکھا۔ اور اس میں اپنی سمجھ کے مطابق مطالبات قرار دیے کہ سب پر ایک مفصل بحث کی مسلم لیگ کے متعلق اسی سلسلہ میں تحریر کیا کہ:۔

میں نہیں سمجھ سکا کہ اس کا کیا مطلب ہے کہ مسلم لیگ کو مسلمانوں کی واحد نمایندہ جماعت تسلیم کر لیا جائے۔ مسلم لیگ ایک اہم فرقہ وار انجمن ہے اور ہم اس سے ایسا ہی برتاؤ کرتے ہیں جن لوگوں اور انجمنوں سے ہمیں واسطہ پڑتا ہے۔ ہم ان سے مناسب طور سے برتاؤ کرتے ہیں۔ ہم ان کی اہمیت کا فیصلہ نہیں کرتے۔ کانگریس میں اس وقت ایک لاکھ کے قریب

مسلمان شامل ہیں۔ ان میں بہت سے ایسے ہیں جو برسوں جیل کے اندر اور جیل کے باہر ہمارے گہرے ساتھی رہے۔ ہم ان کی دوستی کی بڑی قدر کرتے ہیں۔ کئی تحریکات ایسی ہیں جن میں مسلمان اور غیر مسلم دونوں شامل ہیں۔ مثلاً ٹریڈ یونین کسان سبھا۔ زمیندار ایسوسی ایشن چیمبر آف کامرس وغیرہ۔ ہمیں ان سے واسطہ پڑتا ہے۔ کئی مسلم جماعتیں ایسی ہیں۔ مثلاً احرار، جمعیت العلماء، بجابائی وغیرہ جو خاص توجہ کی مستحق ہیں، جتنی اہم کوئی انجمن ہوگی اتنی ہی زیادہ اس پر توجہ دی جائیگی، لیکن اہمیت باہر سے نہیں آتی۔ بلکہ خود کوئی انجمن پیدا کرتی ہے۔ دوسری انجمنیں چاہے وہ چھوٹی ہوں۔ لیکن ان کو بھی نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔

اس خط میں مسلمانوں کے جملہ حقوق سیاسی نعرے ماتم، زبان، قومی جھنڈے سب ہی پر خیالات ظاہر کرکے کانگرس کے ہر خیال و عمل کی تائید کی غرض اس سہ ماہی مراسلت کا آخری ابند حسب ذیل خطوط تھے

## مسٹر جناح کا خط

بمبئی۔ ۱۷ اپریل ۱۹۳۸ء

ڈیر پنڈت جواہر لال آپ کا خط مورخہ ۶ اپریل ملا۔ میں اپریل کے آخر تک بمبئی میں ہوں گا۔ اور مجھے خوشی ہوگی۔ اگر آپ مجھ سے ملیں۔ جہاں تک باقی خط کا تعلق ہے، مجھے پڑھ کر افسوس ہوا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ میرا خط صحیح طور پر نہیں سمجھ سکے۔ کیونکہ آپ کا دماغ بین الاقوامی حالات سے بھرا ہوا ہے اسلئے ان حقائق کے متعلق جو ہمیں ہندوستان میں درپیش ہیں آپ مختلف طور پر سوچتے ہیں میں نے آپ کے روبرو جو پوزیشن رکھی ہے آپنے اس کا غلط طور پر مطلب نکالا ہے میں نے آپ کو اخبارات کے وہ اقتباسات بھیجے تھے جو حال ہی میں شائع ہوئے تھے کیونکہ آپنے متواتر مجھ پر زور دیا تھا اور درخواست کی تھی کہ آپ مشکور ہوں گے اگر آپ کو اخبارات کی رائے بھیجوں۔ جس سے آپ کو معاملات کے سمجھنے میں امداد ملے یہ وہ مطالبات ہیں جو ہندوستان کے مسلمانوں کی توجہ کا باعث بن رہے ہیں انہیں کس طرح پورا کیا جائے کس حد تک پورا کیا جائے اور کن ذرائع اور طریقوں سے پورا کیا جائے یہ سوال ہے جسے میں نے آپ جیسے قوم پرست کے سامنے رکھا ہے کیا ان کیلئے آئینی تبدیلیاں ضروری ہیں کیا ہمیں ان کا تصفیہ معاہدہ یا کنونشن کے ذریعہ سے کرنا چاہیئے یہ ایسا سوال ہے جو میرے خیال میں بحث طلب ہے لیکن مجھے

یہ معلوم کر کے سخت رنج ہوا کہ آپ نے اپنے خط میں اپنے فیصلہ کا اعلان کر دیا ہے اور دیباچہ کے ساتھ بہت سے امور کے متعلق اپنے رائے کا اظہار کر دیا ہے اس کا یہ مطلب ہے کہ آپ بحث کی تجویز کے جس سے سمجھوتہ ہونے کا امکان ہے، خلاف ہیں۔ کیونکہ آپ نے اپنی چٹھی میں لکھا ہے کہ مجھے اس فہرست کو دیکھ کر حیرانی ہوئی ہے کیونکہ مجھے خیال نہیں تھا کہ آپ ان میں سے بہت سے امور کے متعلق ہمارے ساتھ بحث کرنا چاہتے ہیں کیونکہ ان میں سے کئی امور کے متعلق کانگرس پہلے ہی فیصلہ کر چکی ہے کچھ ایسے ہیں جن پر بحث کی ضرورت نہیں اس کے بعد آپنے اپنے نتائج بیان کرنے شروع کئے ہیں اور اپنے خیال کے مطابق نکات مرتب کرلئے ہیں آپ کا لب ولہجہ اور زبان اس قسم کے متکبرانہ فوجی سپرٹ کا مظاہرہ کر رہی ہے جیسے کانگرس حکمران طاقت ہو آپ نے لکھا کہ مسلم لیگ ایک اہم فرقہ وار جماعت ہے اور ہم اس کے ساتھ اس طرح سلوک کرتے ہیں جس طرح دیگر جماعتوں کے ساتھ جنکا ہمارے ساتھ تعلق پیدا ہوتا ہے اگر ان جماعتوں کے درمیان کوئی فرق ہے تو ہم اسے زیادہ اہمیت نہیں دیتے اس کے بعد آپنے بہت سی فرقہ وار انجمنوں کا ذکر کیا ہے یہاں میں اس بات کو جبکا میں کئی دفعہ پبلک طور پر اعلان کر چکا ہوں واضح کرنا چاہتا ہوں کہ جب تک کانگرس مسلم لیگ کو مکمل طور پر مساوی جماعت تسلیم نہ کرے اور مساوی جماعت کی حیثیت میں اس کے ساتھ گفت وشنید کرنے کیلئے تیار نہ ہو ہمیں اپنی طاقت پر انحصار کرنا پڑیگا اور اسوقت تک انتظار کرنا پڑیگا جب آپ اس کے اور دوسری جماعتوں کے درمیان امتیاز کا احساس کرلیں آپ کی ذہنیت کو مدنظر رکھتے ہوئے میرے لئے آپکو مزید اپنی پوزیشن سمجھانا مشکل ہے جیسا کہ میں نے پہلے کہا ہے میں ان امور پر بحث نہیں کرنا چاہتا۔ جن کا آپ نے خط وکتابت کے ذریعہ سے آغاز کیا۔ کیونکہ میری رائے میں اس معاملہ کے تصفیہ کے لئے یہ درست طریقہ نہیں ہے آپ نے لکھا ہے کہ اردو اخبارات میں کانگرس کے متعلق شدید غلط بیانیاں کی گئی ہیں اور یو۔ پی گورنمنٹ کی کارروائیوں کے متعلق ایک سرکاری سرکلر جاری کیا گیا ہے میں اس کے متعلق تحقیقات کئے بغیر کوئی رائے ظاہر نہیں کر سکتا لیکن میں آپ کو بیشمار ایسی غلط بیانیاں بتا سکتا ہوں جو کانگرسی اخبارات میں شائع ہوئی ہیں اور کانگرسیوں نے آل انڈیا مسلم لیگ کے متعلق اپنے بیانات میں کی ہیں میں ایسی مثالیں پیش کر سکتا ہوں جن میں جان بوجھکر اخبارات اور کانگرسیوں کی تقریروں میں۔ بنگال۔

سندھ۔ پنجاب اور آسام کی مسلم گورنمنٹوں کو غلط صورت میں پیش کیا گیا ہے۔ اور انہیں برا بھلا کہا گیا ہے۔ اس کا مقصد یہ ہے کہ ان گورنمنٹوں کو توڑا جائے لیکن ہماری خط و کتابت اس موضوع پر نہیں ہو رہی علاوہ ازیں ایسا کرنے سے کوئی مفید نتیجہ برآمد نہیں ہوگا۔ آپ کی درخواست کے متعلق کہ ہماری خط و کتابت کو اخبارات میں شائع کر دیا جائے مجھے کوئی اعتراض نہیں۔ بشرطیکہ مہاتما گاندھی اور میرے درمیان جو خط و کتابت ہوتی ہے اسے بھی شائع کر دیا جائے۔ کیونکہ ہم دونوں نے اپنی خط و کتابت میں ان کا اور ان کی خط و کتابت کا ذکر کیا ہے آپ کو اس کے متعلق گاندھی جی کی اجازت حاصل کرنی چاہیئے۔ اور اگر آپ کی خواہش ہو۔ تو میں گاندھی جی کو لکھ دوں گا۔

کہ آپ کی خواہش ہے کہ ہماری خط و کتابت اخبارات میں شائع کرا دی جائے اور میں اس شرط پر تیار ہوں کہ میرے اور گاندھی جی کے درمیان جو خط و کتابت ہوئی ہے۔ اسے بھی شائع کر دیا جائے۔

(آپ کا مخلص جناح)

## پنڈت نہرو کا خط مسٹر جناح کے نام

ڈیر مسٹر جناح! آپ کا ۱۲ اپریل کا خط ابھی ابھی مجھے ملا، مجھے افسوس ہے کہ میری تحریر کے چند الفاظ سے آپ کو تکلیف پہنچی یہ درست ہے کہ ہم پبلک مسائل کو مختلف نقطہائے نگاہ سے دیکھتے ہیں اس کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ میں اپنا نقطۂ نظر آپ کے سامنے پیش کرنے کی کوشش کرتا ہوں اور چاہتا ہوں کہ آپ اسے پسند کریں۔

کوئی ایسی بات کہنا جس سے آپ کو تکلیف ہو نامناسب ہونے کے علاوہ میرا مقصد فوت کر دیتی ہے اس کے ساتھ ہی میرا فرض ہے کہ میں آپ کے سامنے یہ امر واضح صورت میں رکھوں کہ میرا دماغ کس طرح کام کرتا ہے اور زیر بحث امور کے متعلق میری کیا رائے ہے ہمارے نقطہ نظر میں کیا فرق ہے۔ لیکن میرا یقین ہے کہ آزادانہ بحث سے اختلافات کی خلیج کم ہو سکتی ہے میں نے خلوص دل سے ایسا کرنے کی کوشش کی ہے اور اس بات کی سعی کی ہے کہ میں کوئی بات نہ کہوں کہ جس سے گفت و شنید میں رکاوٹ پیدا ہو اپنے گزشتہ خط میں میں نے ان مختلف باتوں کا جواب دیا تھا۔ جس کے متعلق مجھے آپ نے اقتباسات بھیجے تھے میں نے آپ کو یہ بتانے کی کوشش کی ہے

کہ ان کے متعلق کانگریس کی پوزیشن کیا ہے روزمرہ کی سیاسیات میں کوئی بات آخری نہیں ہوتی اگرچہ بعض سیاسیات خاص اصولوں کی بنا پر چلائی جاتی ہیں۔ کانگریس اگر چاہے تو کسی پالیسی میں تبدیلی کر سکتی ہے میں صرف یہ کر سکتا ہوں کہ موجودہ اور گذشتہ پالیسی کو واضح کردوں۔ مجھے افسوس ہے کہ آپ یہ سمجھتے ہیں کہ میں متکبرانہ اور فوجی سپرٹ میں لکھتا ہوں جب میں بطور ایک کانگریسی کے کانگریس کی پالیسی پر بحث کرتا ہوں۔ تو میں اس بات کو واضح کرتا ہوں کہ کانگریس کی پالیسی کیا ہے، ایسے کرتے ہوئے میں یہ ذاتی خیال پیش نہیں کرتا آپنے لکھا ہے کہ کانگریس نے مسلم لیگ، اس کے کچھ لیڈروں اور بنگال، پنجاب، سندھ، اور آسام کی گورنمنٹوں کے متعلق غلط فہمیاں پیدا کی ہیں میں آپ کے اس خیال کے ساتھ اتفاق کرتا ہوں کہ اس قسم کی غلط بیانیوں اور الزامات کی مذمت کی جانی چاہیئے۔ مگر ایسا کوئی پریس نہیں ہے۔ جس پر کانگریس کو کنٹرول حاصل ہو ہاں یہ درست ہے کہ بہت سے اخبارات کانگریس کی حمایت کرتے ہیں۔ خواہ آپ انپر اثر ڈال سکیں یا نہ ہم اس قسم کے جھوٹے اور غلط بیانات کو روکنا چاہتے ہیں اور ان کے متعلق اظہار ناپسندیدگی کرتے ہیں میں چاہتا ہوں کہ آپ خاص باتیں پیش کریں تاکہ ہم کارروائی کر سکیں میں خط وکتابت کی اشاعت کے متعلق مہاتما گاندھی کی اجازت کے لیئے نہیں لکھ رہا ہوں میں اپریل، مئی یا جون کے شروع میں بمبئی نہیں آسکونگا کیونکہ میں یورپ جانا چاہتا ہوں اگر میں پہلے بمبئی گیا تو آپ سے ملنے کی کوشش کروں گا، مجھے معلوم ہوا ہے کہ آپ عنقریب گاندھی جی سے مل رہے ہیں۔

ان مذاکرات کا ہنوز کوئی نتیجہ نہ نکلا تھا کہ پنڈت نہرو یورپ روانہ ہو چکے تھے گاندھی جی اور مسٹر جناح کا تبادلہ خیالات ہنوز بالکل خفیہ اور تمام مراسلت جو اب تک ہو چکی تھی صیغہ راز میں تھی کہ یکا یک جون کو نہرو جناح مراسلت کی نقول یونائیٹڈ پریس کو کانگریس کے سکریٹریٹ سے دیدی گئیں اس واقعہ کی اطلاع سردار پٹیل اور مولانا ابوالکلام آزاد کو ہوگئی اور بقول خود انہوں نے فوراً پریس کو اس کے شائع کرنے کی ممانعت کی لیکن اس ممانعت کی کہیں پرواہ نہ کی گئی اب سردار پٹیل صرف یہ کہہ کر رہ گئے کہ یہ ایک کھلا ہوا جرم اور سنگین معاملہ ہے اور کانگریس ورکنگ کمیٹی یقیناً تحقیقات کرے گی اور جو کارروائی ضروری سمجھی جائے گی عمل میں

لائے گی۔ اس کے ساتھ کانگریس سکرٹریٹ کے ایک ذمہ دار شخص کی طرف سے اس مراسلت کے متعلق ریویو کیا گیا اور اس میں مسلمان، لیگ اور **مسٹر جناح** ہی مورد الزام قرار دیے گئے ورکنگ کمیٹی نے کیا تحقیقات کی، کیا نتیجہ نکلا، کیا سزا دی گئی یہ سب ہنوز غلاف راز میں ہے اور غالباً ہمیشہ راز ہی کے غلاف میں رہیگا۔

اس کے بعد مسٹر جناح کی تحریک سے گاندھی جناح مراسلت کی بھی اشاعت کردی گئی۔ مئی میں مسٹر **سبھاش چندر بوس** صدر کانگریس اور مسٹر جناح کے مابین مذاکرات کی باری آئی۔ مسٹر جناح نے یہ خیال پیش کیا کہ "جو کوئی بھی سمجھوتہ ہو وہ کانگریس اور مسلم لیگ کی پوزیشن کے متعلق ایک واضح مفاہمت پر مبنی ہونا چاہیئے" چنانچہ انہوں نے اپنی گفتگو کی بنیاد یہ قرار دی کہ "آل انڈیا مسلم لیگ مسلمانان ہند کے مستند اور نمایندہ نظام کی حیثیت سے اس تحریر کے ذریعہ دو بڑی قوموں کے درمیان ایک میثاق اور ہندو مسلم مسئلہ کے تصفیہ کے طور پر حسب ذیل شرائط پر اتفاق کرتی ہیں۔

لیکن مزید گفتگو کے بعد یہ ترمیم ہوئی کہ :-

کانگریس اور آل انڈیا مسلم لیگ مسلمانان ہند کے مستند اور نمایندہ نظام کی حیثیت سے اس تحریر کے ذریعہ سے ایک میثاق کے طور پر ہندو مسلم تصفیہ کی حسب ذیل شرائط پر اتفاق کرتی ہیں"

اب **مسٹر بوس** نے ۱۴ر مئی کو **مسٹر جناح** کے پاس ایک نوٹ بھیجا۔ جس میں لکھا کہ :-

**مسٹر جناح** کا یہ دوسرا بیان اگرچہ ظاہر میں مختصر ہے۔ لیکن اس میں بھی وہی خیال منضبط ہے، جو پہلے بیان میں منضبط تھا یعنی یہ کہ کانگریس کو ہندوؤں کی نمایندگی کرنی چاہیئے اور مسلم لیگ کو مسلمانوں کی کانگریس کے لئے یہ ممکن نہیں ہے کہ اپنے متعلق یہ سمجھے کہ صرف ایک قوم کی نمایندہ ہے۔ یا ایک قوم کی نمایندہ کی حیثیت سے کام کرتی ہے، چاہے وہ قوم ہندوستان کی اکثریت والی قوم ہی کیوں نہ ہو، کانگریس کے دروازے ناگزیر طور پر تمام اقوام کے لئے کھلے رہنے چاہئیں اور اسے ان تمام ہندوستانیوں کا خیر مقدم کرنا چاہیئے، جو اس کی عام پالیسی اور طریقوں سے اتفاق رکھتے ہیں کانگریس

ایک قوم کی نمایندہ ہونیکی پوزیشن کو قبول نہیں کرسکتی۔ اور اس طرح وہ اپنے آپ کو ایک فرقہ وار جماعت نہیں بنا سکتی۔ اسی کے ساتھ کانگریس دوسری جماعتوں کے ساتھ، جو اقلیت والے مفادات کی نمایندہ ہیں۔بات کرنے اور تعاون کرنے کیلئے بالکل آمادہ ہے یہ بھی ایک کھلی ہوئی بات ہے۔ کہ مسلمانان ہند اگرچہ کل ملک کے اندر ایک اقلیت ہیں۔ لیکن ملک کی آبادی کا ایک بہت بڑا جزو ہیں اور ہندوستان کے متعلق ہر اسکیم میں ان کی خواہشات کا لحاظ رکھنا لازمی ہے۔ یہ بھی صحیح ہے کہ آل انڈیا مسلم لیگ ایک نظام ہے۔ جو مسلمانوں کی ایک بڑی جماعت کی رائے عامہ کی نمایندہ ہے۔ جس کا لازمی طور پر وزن ہونا چاہیئے، اسی وجہہ سے کانگریس نے مسلم لیگ کے نقطۂ خیال کو سمجھنے اور اس کے ساتھ مفاہمت کی کوشش کی ہے مگر کانگرس کا فرض ہوگا کہ مسلمانوں کے دوسرے موجودہ نظاموں سے بھی مشورہ کرے جنھوں نے گذشتہ زمانہ میں کانگرس کے ساتھ تعاون کیا ہے۔ مزید براں اگر دوسرے گروہوں یا اقلیت والے مفادات کا معاملہ آیا۔ تو ان کے نمایندوں سے بھی مشورہ کرنا ضروری ہوگا۔

اور ۱۵ ؍مئی کو خط لکھا کہ آپ کی تجویز پر کانگریس کے خیالات واضح کرنے کے بعد ہمارا خیال ہے کہ اب اگلی منزل کی طرف قدم بڑھانا باقی رہتا ہے یعنی کانگرس اور مسلم لیگ اپنی اپنی کمیٹیاں مقرر کردیں جو ملکر شرائط مفاہمت طے کریں۔

مسٹر جناح نے اس خط اور نوٹ وغیرہ کو اگزکٹو کونسل آل انڈیا مسلم لیگ کی کونسل کے اجلاس منعقدہ جون بمقام دہلی میں پیش کیا۔ کونسل نے غور کے بعد اپنی متفقہ رائے یہہ قائم کی کہ :۔

اگزکٹیو کونسل آل انڈیا مسلم لیگ نے اس نوٹ پر جو صدر مسٹر سبھاس چندر بوس کی طرف سے مسٹر جناح صدر آل انڈیا مسلم لیگ کو ۴ ؍مئی کو دیا تھا۔ اور جو خط انہوں نے ۱۵ ؍مئی ۱۹۳۸ء کو بھیجا تھا۔ اس خط پر غور کیا اور یہ معلوم کیا کہ آل انڈیا مسلم لیگ کے لئے ممکن نہیں ہے کہ کانگرس کے ساتھ ہندو مسلم تصفیہ کے متعلق سوائے اس بنیاد کے کسی دوسری بنیاد پر سلسلہ کرے یا گفتگو کرے کہ مسلم لیگ مسلمانان ہند کا مستند اور نمایندہ نظام ہے۔

کونسل نے مسٹر گاندھی کے خط مورخہ ۲۲ ؍مئی پر بھی غور کیا اور کونسل کی رائے یہ ہے کہ

مجوزہ کمیٹی کے ارکان میں کانگریس کے مقرر کردہ کسی مسلمان کو شامل کرنا پسندیدہ نہیں ہے۔

اگزکٹیو کونسل اس بات کو صاف کر دینا چاہتی ہے کہ آل انڈیا مسلم لیگ کی اعلان کردہ پالیسی یہ ہے کہ تمام دوسری اقلیتوں کے حقوق و فوائد کا بھی تحفظ ہونا چاہیئے، تاکہ ان میں احساس حفاظت پیدا ہو اور ان کا اعتماد حاصل کیا جائے اور جب ضرورت ہوگی، آل انڈیا مسلم لیگ ایسی اقلیتوں اور دوسرے مفادات کے نمایندوں سے مشورہ کریگی جن کا تعلق ہوگا۔

اس رائے کو **مسٹر جناح** نے اپنے خط مورخہ ۶۷ جون کے ساتھ صدر کانگریس کے پاس بھیج دیا۔ اور کچھ ضمنی مراسلت کے بعد **صدر کانگریس** نے حسب ذیل خط ارسال کیا:۔

ڈیر **مسٹر جناح**، ورکنگ کمیٹی مسلم لیگ کے اگزکٹیو کونسل کے اس رزولیوشن پر جو آپ نے ازراہ کرم اپنے خط مورخہ ۶۷ جون ۱۹۳۸ء کے ساتھ بھیجا تھا، جتنی بھی توجہ کر سکتی تھی وہ تمام توجہ اس نے اس رزولیوشن پر صرف کی۔ لیگ کونسل کے پہلے رزولیوشن میں لیگ کے مرتبہ کی تصریح کی گئی ہے اگر اس کے یہ معنی ہیں کہ قبل اس کے ہم فرقہ وارانہ مسئلہ کے تصفیہ کی شرائط تجویز کرنے کے لئے ایک نظام قائم کرنے کے لئے قدم آگے بڑھائیں۔ کانگریس کو مسلم لیگ کا وہ مرتبہ تسلیم کرنا چاہیئے، جسکی تصریح کی گئی ہے تو یہ ایک کھلی ہوئی دشواری ہے، اگرچہ رزولیوشن میں مسلم لیگ کی صفت میں "واحد" کا لفظ استعمال نہیں کیا گیا ہے اور رزولیوشن کے الفاظ ایسے نہیں ہیں، لیکن منشا یہی ہے اس سے قبل ہی ورکنگ کمیٹی کو تنبیہیں موصول ہو چکی ہیں کہ مسلم لیگ کے واحد نمایندگی کے مرتبہ کو تسلیم نہ کیا جائے۔ مسلمانوں کے کچھ نظام میں جو مسلم لیگ سے بالکل آزاد کام کر رہے ہیں، ان میں سے بعض کانگریس کے پکے مؤید ہیں علاوہ ازیں انفرادی طور پر کچھ مسلمان ہیں جو کانگریس میں ہیں ان میں سے کچھ ملک کے اندر کچھ کم اثر کے حامل نہیں ہیں، پھر صوبہ سرحد ہے، جو مسلمانوں کی زبردست اکثریت کا صوبہ ہے، وہ ٹھوس طریق پر کانگریس کے ساتھ ہے آپ غور فرمائیں کہ ان معلوم واقعہ کے پیش نظر کانگریس کے لئے ناممکن ہی نہیں۔ بلکہ نامناسب بھی ہے کہ اس بات کو تسلیم کر لیا جائے، جو لیگ کونسل کا پہلا رزولیوشن بہ ظاہر کانگریس سے تسلیم کرانا چاہتا ہے یہ خیال بھی پیش کیا گیا کہ کسی تصریح و تعریف سے جماعتوں کو

مرتبے حاصل نہیں ہوا کرتے، کسی جماعت کو اس خدمت سے مرتبہ حاصل ہوا کرتا ہے، جس کے لئے جماعت نے اپنے آپ کو وقف کر دیا ہے لہٰذا ورکنگ کمیٹی کو امید ہے کہ لیگ کونسل کانگریس سے ایک ناممکن چیز کا مطالبہ نہیں کریگی، یہاں سوال یہ ہے کہ کیا یہ کافی نہیں ہے کہ کانگریس صرف رضامند ہی نہیں بلکہ بے چین ہے کہ لیگ کے ساتھ دوستانہ تعلقات قائم کئے جائیں اور پریشان کن ہندو مسلم مسئلہ پر لیگ کے ساتھ باعزت سمجھوتہ کیا جائے اس موقعہ پر کانگریس کا دعویٰ بھی بیان کر دینا شاید اچھا ہوگا جو یہ ہے کہ اگرچہ اس بات کو تسلیم کیا جاتا ہے کہ کانگریس کے بے شمار رجسٹروں میں جو لوگ پائے جاتے ہیں۔ ان میں سب سے بڑی تعداد ہندوؤں کی ہے، لیکن کانگریس میں خاصی بڑی تعداد مسلمانوں کی بھی ہے اور دوسری قوموں کے اراکین بھی ہیں، جو مختلف مذاہب رکھتے ہیں، کانگریس کی مسلسل روایات یہ رہی ہیں کہ وہ ان تمام اقوام، تمام نسلوں اور تمام طبقوں کی نمائندگی کرتی ہے، جو ہندوستان کو اپنا وطن سمجھتے ہیں، ابتدا ہی سے ممتاز مسلمان کانگریس کے صدر اور جنرل سکریٹری رہے ہیں، جنکو کانگریس کا بھی اعتماد حاصل رہا ہے اور ملک کا بھی، کانگریس کی روایات یہ ہیں کہ اگرچہ ایک کانگریسی، کانگریسی ہونے سے اس مذہب سے علیحدہ نہیں ہو جاتا جس میں اس کی پیدائش ہوئی ہے اور اسکی پرورش ہوئی ہے اور کوئی شخص کانگریس میں اپنے مذہب کی بنا پر داخل نہیں ہوتا تاہم وہ اس بنا پر کانگریس میں آتا ہے اور کانگریس کا بنجاتا ہے کہ اس نے کانگریس کے سیاسی اصولوں اور پالیسی پر صاد کیا ہے، لہٰذا کانگریس کسی لحاظ سے ایک فرقہ وار جماعت نہیں ہے۔

واقعہ یہ ہے کہ اس نے ہمیشہ فرقہ وارانہ اسپرٹ سے جنگ کی ہے کیونکہ فرقہ وارانہ اسپرٹ خالص اور غیر مصرحہ نیشنلزم کے لئے مضر ہے، لیکن جہاں کانگریس یہ دعویٰ کرتی ہے اور وہ کم و بیش اس دعوے کے ساتھ زندہ رہی ہے وہیں اگر آپ کی کونسل کانگریس کے ساتھ سمجھوتہ کرے تاکہ ہم قومی استحکام حاصل کرسکیں، اور مشترک مقسوم حاصل کرنے کے لئے گرمجوشی کے ساتھ کام کرسکیں، تو ورکنگ کمیٹی کو خوشی ہوگی، رہا لیگ کونسل کا دوسرا رزولیوشن، مجھے افسوس ہے، کہ جو خواہش لیگ کونسل نے اس میں ظاہر کی ہے، ورکنگ کمیٹی لیگ کونسل کی اس خواہش کو پورا نہیں کرسکتی۔

تیسرے رزولیوشن کو ورکنگ کمیٹی سمجھنے سے قاصر ہے جہاں تک ورکنگ کمیٹی کا تعلق ہے اس کے

نزدیک مسلم لیگ اس لحاظ سے ایک خالص فرقہ وارانہ جماعت ہے کہ وہ مسلم فوائد کی خدمت کرتی
دکھائی دیتی ہے اور اس کی رکنیت کا دروازہ بھی صرف مسلمانوں کیلئے کھلا ہوا ہے ورکنگ کمیٹی نے برابر
یہی سمجھا ہے کہ جہاں تک مسلم لیگ کا تعلق ہے مسلم لیگ بجا طور پر کانگریس کے ساتھ ہندو مسلم مسئلہ پر تصفیہ
چاہتی ہے جہاں تک کانگریس کا تعلق ہے اگر دوسری اقلیتوں کو بھی کانگریس سے شکایت ہے تو کانگریس
ہمیشہ ان کے ساتھ بھی بات کرنے کو طیار ہے کیونکہ یہ اس کا فرض منصبی ہے کیونکہ وہ اپنے دستور ہی
کی بنا پر ایک ایسی جماعت ہے جو بلا لحاظ ذات وعقیدہ کے تمام ہندوستان کی نمایندہ ہے۔ ان
امور کے پیش نظر مجھے امید ہے کہ ہم تصفیہ کی گفت وشنید کی اگلی منزل میں داخل ہوجائینگے۔
تجویز یہ ہے کہ کیونکہ سابقہ خط وکتابت شائع ہو چکی ہے اس لئے یہ چیز دانشمندانہ ہوگی۔ کہ
پبلک کا اعتماد حاصل کیا جائے اور بعد کو ہمارے درمیان جو خط وکتابت ہوئی ہے اسکو بھی شائع
کردیا جائے۔ اگر آپ اس سے اتفاق کریں۔ تو یہ کاغذات فوراً اشاعت کے لئے دیدیئے جائیں۔
(آپ کا مخلص سبھاش چندر بوس)
اس خط کا ۲؍اگست کو مندرجہ ذیل جواب دیا گیا۔

## صدر کانگریس کو مسٹر جناح کا خط اور مسلم لیگ کا فیصلہ

ڈیر مسٹر **بوس** میں نے آپ کا خط مورخہ ۲۵ جولائی ۱۹۳۸ء آل انڈیا مسلم لیگ کی
اکزکٹیو کونسل کے سامنے پیش کیا۔ اکزکٹیو کونسل نے ان دلائل پر پوری توجہ اور احتیاط کے ساتھ
غور کیا جو آپ نے اپنے خط میں اس غرض سے پیش کیے ہیں کہ لیگ کو اس پر راضی کر لیا جائے کہ وہ
اپنے لئے اس مرتبہ کا دعویٰ نہ کرے جو اس نے اپنے اسی رزولیوشن میں کیا ہے جو آپ کو بھیجا جا چکا ہے
مجھ سے خواہش کی گئی ہے کہ میں آپ کو یہ بتادوں کہ اس مرتبہ کی تشریح کے سلسلہ میں کونسل
کا منشاء یہ تھا کہ وہ آپ سے کوئی بات منوائے بلکہ اس نے ایک مسلمہ واقعہ بیان کیا تھا کونسل کو پورا
یقین ہے کہ مسلم لیگ ہی ہندوستان کے مسلمانوں کی واحد مستند اور نمایندہ جماعت ہے۔
جب ۱۹۱۶ء میں لکھنؤ کے اندر کانگریس اور لیگ کا پیکٹ ہوا تھا۔ اسوقت اس پوزیشن کو قبول
کیا گیا تھا اس وقت سے ۱۹۳۵ء تک جب **جناح راجندر پرشاد** گفتگو ہوئی تھی۔ اس

پوزیشن پر کبھی کوئی اعتراض نہیں ہوا، لہذا آل انڈیا مسلم لیگ کانگریس سے نہ اپنی پوزیشن قبول کرانا چاہتی ہے نہ تسلیم کرانا چاہتی ہے۔ نہ مسلم لیگ کی اگزیکیٹو کونسل کے اجلاس بمبئی کے رزولیشن کا یہ منشا تھا، لیکن اس واقعہ کے پیش نظر کہ مسلم لیگ کی اس پوزیشن پر بلکہ واقعہ یہ ہے کہ مسلم لیگ کے وجود ہی پر اس زمانہ کے صدر کانگریس **پنڈت جواہر لال** نہرو نے اپنے ایک بیان میں اعتراض کیا تھا اور کہا تھا کہ ملک میں صرف دو پارٹیاں ہیں، یعنی حکومت برطانیہ اور کانگریس، اسلئے مسلم لیگ کی اگزیکیٹو کونسل نے کانگریس کو یہ اطلاع دینی ضروری سمجھی تھی، کہ کس بنیاد پر دونوں جماعتوں کے درمیان گفت و شنید آگے بڑھ سکتی ہے۔

علاوہ ازیں یہی واقعہ کہ کانگریس نے مسلم لیگ کا دروازہ ہندو مسلم مسئلہ کے تصفیہ کی گفتگو شروع کرنے کیلئے کھٹکھٹایا اسی واقعہ کے معنی یہ ہیں کہ کانگریس مسلم لیگ کی مستند اور نمائندہ حیثیت کو مانتی ہے اور مسلم لیگ کے اس حق کو تسلیم کرتی ہے کہ مسلم لیگ مسلمانان ہند کی طرف سے معاہدہ کر سکتی ہے۔

کونسل کو اس واقعہ کا علم ہے کہ صوبہ سرحد میں کانگریس کی ایک اتحادی حکومت ہے اور دوسرے صوبوں میں کچھ مسلمان کانگریس کے نظام میں شامل ہیں، لیکن کونسل کی رائے یہ ہے کہ یہ کانگریسی مسلمان مسلمانان ہند کے نمائندے نہیں ہیں اور نمائندگی نہیں کر سکتے جسکی سیدھی سادھی وجہ یہ ہے کہ ان کی تعداد بہت حقیر ہے اور یہ کہ کانگریس کے ممبروں کی حیثیت سے انہوں نے اپنے آپ کو اس قابل نہیں رکھا ہے کہ مسلمان قوم کی نمائندگی کر سکیں، یا اسکی طرف سے بول سکیں، اگر ایسا نہیں ہے تو کانگریس کی قومی نوعیت کے متعلق جو دعوے آپ نے اپنے خط میں کیا ہے وہ دعوے پاش پاش ہو جائیگا۔

رہیں "دوسری مسلم جماعتیں" جن کا حوالہ آپ نے اپنے خط میں دیا ہے، لیکن جن کے نام آپ نے نہیں لئے ہیں۔ ان کے متعلق لیگ کونسل سمجھتی ہے کہ زیادہ مناسب یہ تھا کہ آپ ان کے نام لیتے، اگر وہ جماعتیں اجتماعی یا انفرادی طور پر مسلمانان ہند کی طرف سے بات کرنے کی پوزیشن میں ہوتیں۔ تو صدر کانگریس اور مسٹر **گاندھی**، ہندو مسلم سوال کے تصفیہ کے لئے مسلم لیگ کے ساتھ گفت و شنید شروع نہ کرتے۔

جہاں تک مسلم لیگ کا تعلق ہے مسلم لیگ کو علم نہیں ہے کہ مسلمانوں کی کسی دوسری جماعت نے یہ دعوےٰ کیا ہو۔ کہ وہ مسلمانانِ ہند کی طرف سے بول سکتی ہے یا گفت وشنید کر سکتی ہے لہٰذا یہ بڑے افسوس کی بات ہے کہ آپ نے اس سلسلے میں "دوسری مسلم جماعتوں" کا ذکر کیا ہے کونسل بھی پریشان کن ہندو مسلم مسئلہ کے تصفیہ کے متعلق یکساں طور پر بے چین ہے۔ اور اس طرح مشترک منزل مقصود پر جلد پہونچنے کی فکر رکھتی ہے، لیکن یہ دیکھ کر تکلیف ہوتی ہے۔ کہ مسئلہ کو الجھانے کیلئے ناموزوں دلائل پیش کئے جا رہے ہیں اور گفت وشنید کی ترقی کو پیچھے کی طرف ہٹایا جا رہا ہے۔

مندرجہ صدر واقعات کے پیش نظر کونسل اس امر کی طرف اشارہ کرنا چاہتی ہے کہ وہ مجوزہ کمیٹی میں کانگریس کے مقرر کئے ہوئے مسلم اراکین کی شمولیت اسلئے ناپسندیدہ سمجھی کہ وہ کمیٹی ہندو مسلم مسئلہ کا حل نکالنے اور اسے طے کرنے کے لئے بیٹھے گی اور اس سے متعلقہ مسائل کی نوعیت ہی کی بنا پر کانگریس کے مقرر کردہ مسلم اراکین کو نہ ہندوؤں کا اعتماد حاصل ہوگا نہ مسلمانوں کا، واقعہ یہ ہے کہ ان کی پوزیشن نہایت پریشان کن ہوگی، لہٰذا کونسل کی درخواست آپ سے یہ ہے کہ آپ مندرجہ صدر گفتگو کی روشنی میں مسئلہ پر غور کریں۔

تیسرے رزولیوشن کی بابت یہ ہے کہ دوسری اقلیتوں کا ذکر کانگریس کی اس یادداشت میں کیا گیا تھا جس کا حوالہ آپ نے اپنے خط مورخہ ۱۵ مئی ۱۹۳۸ء میں دیا تھا اور مسلم لیگ نے اس پر اظہار رضامندی کیا کہ اگر ضرورت ہوئی اور جب ضرورت ہوئی وہ اپنی اعلان کردہ پالیسی کے مطابق ان سے مشورہ کرے گی۔

رہی آپ کی یہ خواہش کہ خط وکتابت کو ............ جس میں یہ خط بھی شامل ہے، اشاعت کے لئے دیدیا جائے آپ ایسا کریں تو کونسل کو کوئی اعتراض نہ ہوگا۔

(آپ کا مخلص ۔ ایم ۔ اے جناح)

صدر کانگریس نے ۱۶ اگست کو جواب دیا کہ "چونکہ مسئلہ بہت ہی اہم ہے اس لئے میں آپ کے خطوط کانگریس ورکنگ کمیٹی کے آئندہ اجلاس میں پیش کرنے چاہتا ہوں جو ماہ ستمبر میں ہوگا، اس کے بعد آپ کو خط لکھ سکوں گا۔"

چنانچہ یہ خطوط متذکرہ اجلاس میں بمقام دہلی پیش ہوئے اور ورکنگ کمیٹی نے ۲ اکتوبر کو بنام صدر مسلم لیگ مندرجہ ذیل جواب طے کیا۔

اگرچہ آپ کے خط میں غیر صحیح چیزیں درج ہیں مگر ان پر بحث بے سود ہے آپکے خط کا خلاصہ یہ معلوم ہوتا ہے کہ لیگ اس بات کی توقع کانگرس سے نہیں کرتی کہ کانگرس معناً یا صراحتاً اس کا مرتبہ اس حیثیت سے تسلیم کرے گی کہ وہ ہندوستان کے مسلمانوں کی واحد مستند جماعت ہے۔

اگر لیگ اس خیال کو قبول کرے تو مجھے یہ کہنے کا اختیار دیا گیا ہے کہ ورکنگ کمیٹی اس کمیٹی کے ساتھ کانفرنس کرے گی، جس کو لیگ شرائط تصفیہ مرتب کرنے کیلئے مقرر کرے گی ورکنگ کمیٹی کے کم سے کم پانچ اراکین اس کانفرنس کے اجلاسوں میں نمایندوں کی حیثیت سے شریک ہوں گے،

اس جواب کے متعلق لیگ کونسل نے بمقام کراچی غور کر کے صدر کانگرس کو حسب ذیل جواب دینے کا اختیار دیا۔

آپ کا خط مورخہ ۲ اکتوبر موصول ہوا جو لیگ اگزکیٹو کونسل کے سامنے پیش کیا گیا، مجھے یہ جواب دینے کا اختیار دیا گیا ہے کہ اگزکیٹو کونسل کو اس امر پر بہت افسوس ہے کہ میرے مکتوب مورخہ ۲ اکتوبر کو کانگرس ورکنگ کمیٹی نے بالکل غلط سمجھا میرا مکتوب بالکل واضح تھا۔ اور نہ وہ کسی مزید تشریح کا محتاج ہے اور نہ اس کو کوئی اور معنی پہنائے جا سکتے ہیں۔

مسلم لیگ ہندو مسلم تصفیہ کے لئے گفت وشنید جاری رکھنے پر تیار ہے مگر اسی بنیاد پر جو میرے محولہ بالا خط میں پیش کی جا چکی ہے اور وہ اس کمیٹی سے گفتگو کرنے کیلئے اپنے نمایندوں کو مقرر کرے گی جسکو کانگرس ہماری پیش کردہ بنیادوں اور ہماری ۵ رجون کی قراردادوں کے مطابق جو آپ کو بھیجی جا چکی ہیں مقرر کرے گی۔"

**ایک لطیفہ** جب آل انڈیا کانگرس کمیٹی کے اجلاس میں کانگرس ورکنگ کمیٹی کے خلاف اس بنا پر تحریک علامت پیش ہوئی۔ کہ اس نے مسلم لیگ سے مصالحانہ گفتگو کا آغاز کر کے کانگرس کے وقار کو نقصان پہنچایا۔ تو صدر کانگرس مسٹر بوس نے اپنی صفائی میں ایک یہ وجہ بھی بیان کی کہ میں بنگال میں جس جگہ بھی جاتا تھا۔

مسلمان سیاہ جھنڈیوں سے میرا استقبال کرتے تھے۔ اور مطالبہ کرتے تھے کہ میں پہلے مسلم لیگ سے کانگریس کی صلح کراؤں پھر ان کے سامنے آؤں۔

# باب دوازدہم

اکتوبر سنہ ۱۹۳۸ء تک سات صوبوں میں کانگریس کی حکومت کو سولہ مہینے گذر چکے۔ اس نے ہر جگہ یکے بعد دیگرے اپنے تمام اصولوں سے انحراف کیا اور جس حکومت کو کہ شیطانی حکومت کہا جاتا تھا خود اس کا عکس بن گئی۔

مسلمانوں کے ساتھ رواداری تو کجا انصاف بھی روا نہیں رکھا گیا، کراچی کا رزولیوشن مہمل الفاظ کا مجموعہ ثابت ہوا، کئی صوبوں میں ان کے ساتھ کھلے بندوں مظالم کیے گئے، زبان و ثقافت پر ہی نہیں مذہب پر حملے کیے گئے، اور اس فقرہ کو کہ "اسلام خطرے میں ہے" صحیح ثابت کر دکھایا۔

گذشتہ سولہ ماہ کے واقعات اس قدر تازہ ہیں کہ ان کے اعادہ کی ضرورت نہیں اور مؤلف اب مسٹر **محمد علی جناح** کی تقریر صدارت اجلاس مسلم لیگ کانفرنس منعقدہ کراچی پر اس کتاب کو ختم کرتا ہے۔

## مسلمانان سندھ سے خطاب

آپ نے سندھ مسلم لیگ کانفرنس کی صدارت مجھے بخشتے ہوئے میری حد سے زیادہ عزت افزائی فرمائی۔ میں آپ سب کا تہہ دل سے شاکر و ممنون ہوں۔

سندھ کی تاریخ اپنے ساتھ ایک عجیب اسلامی شان لئے ہوئے ہے اور اسلئے میں سمجھتا ہوں کہ سندھ کی اس مسلم کانفرنس کی صدارت ایک بڑی عزت ہے جسے آپ نے مجھے عنایت فرمایا۔

آپ نے ایک قلیل عرصے میں سندھ کے کونہ کونہ میں تعلقہ وار مسلم لیگ کی شاخیں قائم کرنے میں جو کامیابی حاصل کی ہے۔ میں اس پر آپ سب کو دلی مبارکباد پیش کرتا ہوں۔

سندھ کے مسلمانوں میں جو سیاسی بیداری پیدا ہو گئی ہے وہ میرے نزدیک ایک نیک

شگون ہے اور میں یقین سے کہہ سکتا ہوں کہ آگے چلکر سندھ کے مسلمانوں کے لیے قابل تقلید مثال کی حیثیت اختیار کریگی۔

معزز حاضرین کو یہ اچھی طرح معلوم ہے کہ صوبہ سندھ کی علیحدگی کا سوال نہایت تندہی کے ساتھ سال ۱۹۲۷ء میں مسلم لیگ نے اپنے ہاتھ میں لیا، اور مارچ ۱۹۰۷ء میں دہلی مسلم لیگ کانفرنس کی تجاویز میں شامل کیا گیا۔

صوبہ سندھ کی علیحدگی کا مسئلہ ایک پیچیدہ مسئلہ تھا ہم نے تمام مخالفتوں کا سامنا کیا، اور شکر ہے خداوند ذوالجلال کا کہ ہم مسلمانوں کی کوششیں اس مسئلہ میں کامیاب ہوئیں اور بالآخر سندھ صوبۂ بمبئی سے علیحدہ ہوا۔ اور دوسرے صوبوں کے مطابق اصلاحات حاصل ہونے سے آپ کو صوبجاتی حکومت حاصل ہے آپ مسلمانوں پر ایک زبردست ذمہ داری عاید ہوگئی ہے، آپ پر فرض ہوگیا ہے کہ آپ اپنے صوبہ کے باشندوں کی فلاح و بہبود کا ہردم خیال کریں

خدا نے وہ منحوس دن دور کردیئے جب سندھ کے مسلمان آپس میں بگڑے ہوئے تھے جب نااتفاقی کا بازار گرم تھا۔ آج مجھے انتہائی مسرت ہے کہ آپ سب ایک ہیں ایک ہی لڑی میں پروئے جاچکے ہیں اور اگر اسی طرح آپنے اپنی مبارک کوششیں اتفاق اور نظام کے لیے صرف کیں تو وہ مبارک دن دور نہیں جب آپ اپنے صوبہ کی حکومت مسلم لیگ کے تحت میں لے آوینگے

حکومت آپ کے ہاتھ میں ہے آپ کی باندی ہے آپ پر اس امر کو زور سے واضح کردینا چاہتا ہوں کہ سندھ کی حکومت کا بوجھ آپ مسلمانوں پر ہے اور اپنے فرض میں کوتاہی کرنے کے مجرم ہوں گے اگر عنان حکومت آپنے اپنے ہاتھ میں جلد از جلد نہ لی۔

میں مانتا ہوں کہ جدید دستور اساسی خامیوں سے خالی نہیں، تاہم جو ذمہ داری اور اختیارات جدید اصلاحات کی صورت میں ہم کو ملے ہیں، انہیں آپ اپنی طاقت اپنے اعداد و شمار کی کثرت اور اپنے اتحاد کے زور سے سندھ کے عوام کے لیے عموماً اور مسلمانان سندھ کی فلاح و بہبود کے لئے خصوصاً استعمال کرسکتے ہیں۔

میرا ایمان ہے کہ سندھ کی بہبودی کا راز عامتہ الناس کے ساتھ انصاف اور

اتفاق میں مضمر ہے۔

اور مجھے یقین ہے۔ کہ مسلمانان سندھ اور دور بین عقلمند ہندو اس بات کا اعتراف کریں گے۔

کراچی سندھ کے دار الخلافہ اور عظیم الشان بندرگاہ اور اسلامی ہندوستان کے باب الاسلام میں آپ کی لاثانی شاندار کانفرنس کی صدارت کرنے کا جو شرف مجھے نصیب ہوا وہ ایک اور پہلو بھی لیے ہوئے ہے، کراچی میں میری پیدائش ہوئی اور اس لیے مجھے سندھ سے از بس اُنس اور محبت ہے اسلئے میں نہایت شدت سے اس امر کا خواہاں ہوں۔ کہ خداوند کریم اپنے فضل و کرم سے آپ کو طاقت بخشے، کہ آپ سندھ کی عظمت و بہبودی کے لئے ہر ممکن کوشش کریں

آج ہندوستان میں چند جماعتیں مسلم لیگ کی بڑھتی ہوئی طاقت کو مٹانے کے درپے ہیں، بدعنوانیوں کا بازار گرم ہے، وزارت کے سبز باغ دکھا کر مسلمانوں کو گمراہ کیا جا رہا ہے اور وزارت کا حاصل مسلم قوم سے غداری اور مسلم اتفاق کے گلے پر چھری پھیری جا رہی ہے، سندھ کے مسلمانوں کو اس عظیم الشان خطرے سے آگاہ رہنا چاہیئے مسلم لیگ ہندوستان کے مسلمانوں کی واحد نمائندہ جماعت ہے اور آپ کا فرض ہے کہ مسلم لیگ کی طاقت کو ہر ممکن اور واجب طریقہ سے بڑھانے کی کوشش کریں اور مسلم لیگ ہی کے جھنڈے تلے قوم کو منظم فرماویں یہ ہماری بدقسمتی ہے اور ہمارے لئے شرم کا باعث ہے کہ سندھ اور صوبہ سرحد ہر دو صوبے جنکی علیحدگی کے لئے مسلم لیگ نے سر توڑ کوششیں کیں، اور صدہا مخالفتوں کا مقابلہ کرتے ہوئے کامیابی حاصل کی وہی دو صوبے مسلم لیگ سے علیحدہ رہیں۔

مجھے خوشی ہے کہ سندھ کے مسلمانوں کو اپنی ذمہ داریوں کا احساس ہوا آپ کی یہ شاندار کانفرنس ایک مژدہ جانفزا ہے۔ اور مسلم لیگ کی تاریخ میں ایک نیا اور ذی شان باب ہے۔

صوبہ سرحد کیلئے اصلاحات ایک شاندار لڑائی تھی، دوسری جماعتوں کے علاوہ کانگرس بھی ہمارے مقابلہ میں صف آرا رہی۔

لیکن مجھے افسوس ہے کہ اصلاحات ملنے پر صوبہ سرحد اسی کانگریس کے "وحرم آشرم" وارد ہوا

کے پاؤں کے نیچے ہے۔

لیکن میں مایوس نہیں، مجھے امید ہے کہ وہ دن قریب ہے جب سرحد کے غیور مسلمان پٹھان جنہیں کانگریس گمراہ کئے ہوئے ہے، مسلم لیگ کے جھنڈے کو بلند کرتے ہوئے ہندوستان کے باقی مسلمانوں کے دوش بدوش لیگ کا پیغام سرحد کے ہر گوشہ میں پہنچائیں گے اور وہ لوگ جو آج ان سادہ لوح فرزندان اسلام کو مسلمانوں سے علیحدہ کئے ہوئے ہیں۔ اپنا سا منہ لے کر رہ جائیں گے۔

سیاست کے میدان میں جو لڑائی ہم لڑ رہے ہیں، وہ روٹی کے لئے نہیں۔ وزارتوں کے لئے نہیں اور نہ ہی ملازمتوں کی تقسیم کے لئے ہے ہم ہندوستان کے عوام کی سیاسی اقتصادی، معاشرتی اور تعلیمی ترقی کے خلاف نہیں، ہم ہندوستان کی بہتری کے لئے خصوصاً ہر ممکن کوشش کرتے ہیں۔ اور کریں گے۔

دشمن آپ کو کہیں گے کہ لیگ کی پالیسی قدامت پسندانہ ہے، اور ہندوستان کی ضروریات کے برعکس ہے۔

ہر وہ شخص جس نے مسلم لیگ کے پروگرام اور پالیسی کا غیر جانبدارانہ طور پر مطالعہ کیا ہے وہ ضرور کہے گا کہ لیگ کا پروگرام بہر وجود آئین ہندوستان کے مفاد کیلئے ہے اور اس میں رجعت پسندی نام تک کو نہیں، لیکن بدقسمتی ہے ہندوستان کی کہ جانتے بوجھتے مسلم لیگ اور مسلم لیگ کے کارندوں کو بدنام اور مطعون کرنے کی ناپاک کوششیں جاری ہیں، سچائی کو دبانا اور سفید جھوٹ کی اشاعت یہ کانگریس پریس کا شیوہ اور مسلک ہو گیا ہے، افسوس ہے کہ ہمارا پریس نہیں۔

سب سے بڑی بدقسمتی ہندوستان کی یہ ہے کہ چھ صوبوں میں حکومت کی باگ سنبھال کر کانگریس سے کرتا دھرتا طاقت کے نشہ میں اسقدر سرشار ہو چکے ہیں کہ ان کا رویہ مسلم لیگ کے بارے میں عناد سے پر بغض وحسد سے معمور اور شاتمانہ ہے۔

کانگریس نے عہدے قبول کرنے کا فیصلہ کیا، اصلاحات کو قبول کیا ہم نے اتحاد کا ہاتھ بڑھایا، انتخابات سے پہلے اور بعد ہم سمجھوتہ کے لئے آمادہ ہوئے، خیال تھا کہ ملکر ہندوستان کی

بہتری کے لئے کوشاں ہوں، لیکن وائے قسمت کہ کانگریس کے خداوندوں نے پہلا مطالبہ ہم سے یہ کیا، کہ ہم لیگ کو ختم کردیں، اور وجہ یہ بیان کی گئی، کہ مسلم لیگ سوائے چند ذیشان اصحاب کے مسلم قوم کی نمایندگی نہیں کرسکتی،

کانگریس کے ناخداؤں نے اس بات کا بھی گھر بیٹھے فیصلہ کیا کہ مسلم لیگ کو بالکل نظر انداز کردیا جائے۔

صوبجاتی اسمبلیوں میں مسلم لیگ کے نمایندوں سے عدم تعاون کیا گیا۔ اور ان سے اچھوتوں کا سا سلوک روا رکھا گیا۔ اس بات کا بھی فیصلہ کیا گیا کہ جب تک مسلم لیگ کے نمایندے کانگریس کے مسلک اور پروگرام پر عمل پیرا نہ ہوں، وار دھا کو اپنا سیاسی کعبہ تسلیم نہ کریں، جب تک انہیں وزارتیں اور حکومت کے اداروں میں شامل نہ کیا جائے، مسلمانوں سے توقع کی گئی کہ وہ کانگریس کے اس پروگرام پر عمل پیرا ہوں، جو کسی صورت میں بھی لیگ کے پروگرام سے بہتر اور برتر نہیں، فرق یہ ہے کہ ہم ہندوستان کے لئے حصول آزادی کے ساتھ ساتھ مسلمانوں کے جائز حقوق کا تحفظ چاہتے ہیں، اور کانگریس سچائی اور عدم تشدد کی حامی نہیں ہے، وہ سچائی اور وہ عدم تشدد جو کانگریس کے اداروں میں برائے نام دکھاوے کے لئے موجود ہے۔

مسلمانوں سے کانگریس نے مطالبہ کیا کہ وہ اپنا مسلک بدل دیں، اپنا پروگرام ترک کردیں، اپنی جماعت سے علیحدہ ہوجائیں، اور کانگریس کا مذہب قبول کرلیں، تب انہیں صوبوں کے کابینوں میں جگہ دی جائے گی۔

کانگریس نے حکومت کی باگ ڈور ہاتھ میں لے کر اسمبلیوں میں بسم اللہ "بندے ماترم" کے ترانہ سے کی۔ وہ ترانہ جو ایک بھجن ہے، جس سے بت پرستی کی بو آتی ہے اور مسلمانوں سے نفرت ٹپکتی ہے۔

کانگریس والوں نے سکولوں میں بچوں کو مجبور کرنا شروع کیا ہے کہ وہ ہر صبح اپنی روزانہ تعلیم کا آغاز "بندے ماترم" سے کریں حالانکہ اس بات سے کوئی انکار کرتا نہیں۔ کہ "بندے ماترم" قومی ترانہ نہیں۔

کانگریس والوں نے شہ زوری کرتے ہوئے دوسری قوموں کے جذبات کو ٹھکراتے ہوئے نہایت

دیدہ دلیری اور ہٹ دھرمی سے کانگریس کا سہ رنگا جھنڈا سرکاری اور غیر سرکاری عمارتوں پر لہرایا۔ جب کہ اس بات سے انکار نہیں کیا جاتا کہ کانگریس کا جھنڈا قومی جھنڈا نہیں۔

کانگریس نے مسلم ماس کنٹکٹ کا ڈھونگ رچایا۔ اس امید موہوم کو لئے ہوئے کہ اس چال سے شاید کمیونل ایوارڈ رد ہو جائے یا برائے نام رہ جائے اور مسلمانوں کی اصلی طاقت اسمبلیوں میں سے کم ہو جائے۔ اور یا آخر اس طریقہ سے مسلمانوں کو مجبور کر دیا جائے۔ کہ وہ کانگریس کے ممبر بن جاویں۔

کانگریس کی وزارتوں نے ہندوستان کے تعلیمی اداروں اور نصاب میں دخل دینا شروع کر دیا تعلیم کی وہ واردھا اسکیم جو آج ہندوستان میں ودیا مندر اسکیم کے نام سے موسوم ہے واردھا کی ہندی زبان کو ہندوستان کی زبان بنانے کی ناپاک کوشش ہے اردو جو ہندوستانی مسلمانوں کی مروجہ اور مسلمہ زبان ہے اس زبان کو نیست و نابود کر کے ہندوستان کے مسلمانوں کی روایات کلچر، اور تہذیب کا جنازہ نکالنے کی ناپاک اور مذموم سازش کر رہے ہیں۔

ان کانگریس کے کارندوں کو عہدے دیے جاتے ہیں جو مسلم لیگ کو تباہ کرنے کا حلف لیں۔ اور اُن غدار مسلمانوں کو عہدوں اور ملازمتوں کا لالچ دیا جاتا ہے جو مسلم لیگ کی بربادی کے لئے کوشاں ہیں سول لبرٹی کے معنی نئے ہو گئے ہیں، سود لیتی قانون کی عدم موجودگی میں کریمنل لاء ایمنڈمنٹ اور دفعہ ۱۴۴ عمل میں لائی جاتی ہے، ہر وہ آدمی جو کانگریس سے اختلاف رائے رکھے مورد عتاب ہو جاتا ہے۔ اور یہ قانونی حربے خاص طور پر مسلم لیگ کے کارکنوں کے خلاف استعمال کئے جاتے ہیں۔

اسمبلیوں میں ایسی تجاویز اور ایسے بل پیش کئے جا رہے ہیں۔ جو مسلم مفاد کے سراسر خلاف ہوں۔ میونسپلٹی اور ڈسٹرکٹ لوکل بورڈ کے طریق نیابت کی ترمیم ایک زندہ مثال ہے۔

مسلم پریس پر طرح طرح کی پابندیاں عاید کی جا رہی ہیں۔ قسم قسم کے ظالمانہ احکام جاری کئے جا رہے ہیں۔ اور چند ایک مسلم اخبارات کی ضمانتیں بھی ضبط کی جا چکی ہیں۔

کیا یہی وہ کانگریسی پروگرام ہے جس کے بل بوتے پر ہندوستان کی آزادی حاصل کرنا ہے۔ کیا اسی کا نام نیشنلزم ہے ؟ کانگریس کے ہاتھ میں نہیں، مرکزی حکومت پر کانگریس تا حال حاوی

نہیں ہوئی ۔ تاہم یہ امثال ہیں ۔ مشتے نمونہ از خروارے ۔

اگر یہی اس آزادی کا نمونہ ہے جو کانگریس ہندوستان کے لئے حاصل کرنا چاہتی ہے ۔ تو خدا حافظ ہندوستان کا ۔

جب ہندوستان کی حکومت کلیتاً کانگریس کے ہاتھ آجائے گی ۔ تو خدا جانے کانگریس کا سلوک ہندوستان کے ۹ کروڑ مسلمانوں سے کیا ہوگا ۔

جب محدود اختیارات کا استعمال کانگریس والے اقلیتوں کے خلاف اس سختی اور شدت سے کر رہے ہیں، تو میں نہیں سمجھ سکتا کہ کانگریس کے پریزیڈنٹ کا ہری پور کانگریس والا اعلان کس طرح باور کیا جا سکتا ہے ۔ فروری ۳۸ء میں کانگریس کے صدر صاحب نے فرمایا ۔ میں اقلیتوں سے یہ سوال کرتا ہوں کہ وہ بتائیں ۔ کہ جب کانگریس پروگرام عمل میں لایا جاوے گا ۔ تو ان کو کیا خطرہ ہو سکتا ہے ۔

میں نے مفصل طور پر کانگریس کا ظلم و استبداد بیان نہیں کیا ۔ اخبارات کے کالم کے کالم اس کے متعلق کالے کئے جا چکے ہیں، بہار ۔ یو ۔ پی ۔ اور سی ۔ پی ۔ کے واقعات کسی سے چھپے ہوئے نہیں میں ان معاملات پر روشنی ڈالتا لیکن جبکہ ہمارا کمیشن اس معاملہ کی تحقیق کر رہا ہے ۔ تو میں چاہتا ہوں کہ اس کمیشن کی رپورٹ کا انتظار کیا جاوے میں امید کرتا ہوں کہ وہ رپورٹ مسلم لیگ کے سالانہ اجلاس (دسمبر ۱۹۳۸ء) کے سامنے پیش کردی جاوے گی ۔

یہ امر کسی سے پوشیدہ نہیں، کہ کانگریس کا ہر فرد اپنے آپ کو ہندوستان کا حاکم تصور کرتا ہے، قطع نظر اس کے کہ حکومت کی قابلیت تعلیم اور تجربہ ہو یا نہ ہو ۔ کانگریس کا ہر رکن اپنے آپ کو ثابت کر رہا ہے، اور سچ تو یہ ہے کہ کانگریسیوں کا سلوک مسلمانوں سے آج انگریز کے اس سلوک سے بھی بدتر ہے جو انگریز آج سے ۲۵ سال پہلے ہندوستانیوں سے روا رکھتے تھے ۔

کانگریس کے بڑے بت کانگریس کے اداروں میں رشوت ستانی جھوٹ اور تشدد کا رونا روتے ہیں ۔ روتے رہیں ۔ اور اگر ممبروں کے رجسٹر میں جھوٹے اعداد و شمار پر معترض ہیں ۔ تو ہوتے رہیں ۔

یہ ہیں کانگریس کے انصاف کی درخشاں مثالیں ........ آپ کے شہر کے ایک بڑے بزرگ تشریف لائے اور فرمانے لگے کہ چونکہ کسی صوبہ میں بھی کسی گورنر نے یا مرکز میں گورنر جنرل نے اقلیتوں کے متعلق اپنے خصوصی اختیارات کا استعمال نہیں کیا۔ اسلئے اس سے ظاہر ہے کہ مسلمانوں کے ساتھ ہر جگہ اچھا سلوک کیا جا رہا ہے۔

میں جانتا ہوں کہ گورنروں اور گورنر جنرل نے اقلیتوں کو کانگریس کے رحم پر چھوڑ دیا ہے اور خاص طور پر مسلمانوں سے صریحاً بے انصافی برتی ہے۔

مجھے یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ برٹش گورنمنٹ اور کانگریس کے درمیان ایک ناپاک سمجھوتہ ہے۔ کہ گورنر اور گورنر جنرل اپنے خصوصی اختیارات کو استعمال میں نہ لائیں گے اور ظاہر ہے کہ کانگریس کے ظلم واستبداد کی رسی دراز کیجا رہی ہے۔ کانگریس کی یہ پالیسی نہ صرف ہندوستان میں نفرت کا زہر پھیلا رہی ہے۔ بلکہ ہر فرقہ اور ہر جماعت میں تصادم پیدا کر رہی ہے اس پالیسی کا نتیجہ یہ ہوا ہے کہ ہر طرف امن وامان مفقود ہو چکا ہے اور مجھے خطرہ ہے کہ اس پالیسی کا اثر ہندوستان کی جنگ آزادی کے لئے زہر قاتل ثابت ہوگا۔

کانگریس ان لوگوں کے ہاتھ میں جا رہی ہے جو اپنی ناعاقبت اندیشانہ پالیسی سے ہندوستان کو خیبر سے راس کماری اور کراچی سے کلکتہ تک ٹکڑے ٹکڑے کر کے رکھدیں گے۔

صرف یہی نہیں آیئے ہم بنگال پنجاب اور آسام کے حالات کا مطالعہ کریں۔ چونکہ ان صوبوں میں مسلمانوں کی اکثریت ہے اس لئے کانگریس ان کی وزارتوں کے خلاف ہر روا اور ناروا سازش کر رہی ہے بنگال میں "حق وزارت" کو توڑنے کی ناپاک کوشش کا منہ توڑ جواب ملا۔ پنجاب میں سر سکندر حیات کی وزارت کو کمزور کرنے کیلئے طرح طرح کی سازشیں کیں، لیکن تاحال کانگریس والوں کو جرأت نہیں ہوئی کہ "عدم اعتماد" کی تجویز پیش کریں۔

آسام میں **سعد اللہ خاں** کی وزارت نے استعفیٰ دیا۔ توجھٹ کانگریس کے صدر چند حواریوں کے ساتھ آسام جا دھمکے۔ اپنے کرایہ کے ٹٹوؤں کی مدد سے کانگریس کے اصول کے خلاف مخلوط وزارت قائم کی اور بار دولی وزارت کو ایک مسلم وزیر بھی نہ ملا، اور آج بھی تین وزیروں کی جگہ صرف ایک ہی مسلم وزیر نامزد کر سکے۔

آسام اسمبلی کا اجلاس ملتوی کرادیا گیا اور یہ بزدلی کی حد ہے کہ **بارودلوی** وزارت اعتماد ثابت کرنے کے لئے اجلاس بلانے کیلئے تیار نہیں، جب ۱۰۷ ممبروں میں سے ۵۶ ممبروں نے عدم اعتماد کی تجاویز بھیجیں تو مسٹر **بوس** یورپین پلانٹر کے ہاتھ پاؤں پڑنے لگے۔ **بوس** صاحب "**بارودلوی وزارت**" کے بے جان بچے میں روح پھونکنے کے لئے سرگرداں ہیں۔

کانگریس کے ناخدا صرف ایک بات چاہتے ہیں۔ اور وہ یہ ہے کہ ہر جائز و ناجائز طریقہ سے مسلمانوں کے اتحاد کو توڑا جائے۔ اور مسلم لیگ کی بڑھتی ہوئی طاقت کو روکا جاوے، اس کار خیر میں خواہ کانگریس کو شرمناک اور اوچھے ہتھیاروں پر اترنا پڑے کانگریس والے شرم وحیاء سے بالاتر ہیں، اخلاق کے معیار ان کے لئے نہیں۔

آج کانگریس کی پالیسی غرور و تکبر کا مجسمہ ہے اور سوائے ابن الوقتی کے اور کچھ نہیں۔ بدقسمتی سے کانگریس کو ہندو عوام کا اعتماد حاصل ہے اور اس اعتماد کا ناجائز فائدہ کانگریس کے کرتا دھرتا اٹھا رہے ہیں۔

صرف یہی نہیں کہ مسٹر گاندھی جنہیں ہندو عوام مہاتما تصور کرتے ہیں اور انکی ہر خواہش کو فرمان الٰہی حکم سمجھتے ہیں کانگریس کے ناخداؤں کے ہاتھ میں کٹھ پتلی ہو چکے ہیں۔

مسٹر **گاندھی** جب کانگریس کی موجودہ پالیسی سے بیزار ہو جاتے ہیں اور جب ان کی ضمیر انہیں ملامت کرتی ہے تو یا چپ سادھ لیتے ہیں یا اخبارات کی آڑ لے لیتے ہیں کہ "بھائی میں تو چار آنہ والا ممبر بھی نہیں" کبھی کبھی مسٹر گاندھی کانگریسی اداروں میں غیر ذمہ داری، رشوت ستانی دروغ گوئی، اور عدم تشدد کے فقدان کا ماتم کرتے ہیں۔

# کانگریس ہائی کمانڈ

"کانگریس ہائی کمانڈ" جسے ہندوستان کی حکومت ہند کے مقابلہ میں کانگریسی حکومت کا کابینہ کہا جاتا ہے عوام کی ترجمانی کا دعوٰی کرتی ہے، اس کابینہ کی چند حرکات سرکس کے مسخروں کی طرح مضحکہ خیز ہیں۔

یورپ میں جنگ کے خوفناک بادل گرجنے شروع ہوئے اور کانگریس کیمپ کو فکر دامنگیر ہوا۔ رات

دن بیچارے فکر میں غلطاں رہے اور ہندوستان کی قسمت کا فیصلہ یورپ کے جنگ کے سلسلہ میں زیر بحث ہوا، شروع میں کانگریس کے خداوندان نے چیکوسلواکیا سے ہمدردی کا اظہار کیا۔ اور مسٹر **گاندھی** اور کانگریس کمیٹی اس امر کی منتظر رہی کہ کب واہٹ ہال کے خدا مسٹر **گاندھی** کے پاؤں آکر پکڑیں گے۔

خدا کا شکر ہے کہ جنگ کے متعلق کانگریسی فیصلہ سے ہندوستانیوں کو نجات ملی یہ ہیں حالات جن کا مقابلہ ہمیں کرنا ہے ہم مسلمانوں کو اپنی قوت پر اعتماد کرتے ہوئے اپنے پاؤں پر کھڑا ہونا چاہیئے آج ہمیں کہا جاتا ہے کہ ہندو مسلم سوال کے حل کرنے کا بھی مجاز نہیں، کانگریس ہائی کمانڈ کے ناخداوں کے سامنے ہمیں ثابت کرنا ہوگا کہ ہم مسلمانوں کے نمائندہ ہیں۔" اپنی خدمات اور قربانی" ان کی خدمت میں پیش کریں۔

خیال ہے کہ غیروں سے شکوہ بے جا اور دشمنوں سے گلہ بے کار ہے اگر مسلمانوں کو شکست کا کوئی خطرہ ہو سکتا ہے تو ان غداروں سے جو مسلم اتحاد کے لئے زہر قاتل ہیں وہ اپنی بدترین سے بدترین کوشش کریں، لیکن میں عام مسلمانوں سے اپیل کرتا ہوں جنکے دل میں اسلام کا درد ہے جو مسلم قوم کی فلاح وبہبود کے خواہاں ہیں کہ وہ زہریلے پروپیگنڈے سے متاثر نہ ہوں اور لیگ کے جھنڈے کے نیچے آکر مسلمانوں کو اتحاد وعمل کا پیغام دیں اور بیک آواز مسلمانوں کے حقوق کیلئے کلمۃ الحق بلند کریں۔

میں اس بات کو واضح کردینا چاہتا ہوں کہ ہندو قوم سے مجھے کوئی پرخاش نہیں، میری جنگ ہندوؤں کے ساتھ نہیں۔ ہندو قوم کے بہت سے افراد میرے ذاتی دوست ہیں، میری جنگ کانگرس ہائی کمانڈ سے ہے جو میری رائے میں نہ صرف ہندوستان کی ترقی اور آزادی کی بدترین دشمن ہے بلکہ ہندوستان کے ہندوؤں کے لئے بھی مار آستین ہا اگرچہ بہت سے ہندو کانگریس کی پالیسی پر لعنت بھیجتے ہیں۔ مگر تاہم ہندوؤں کی اکثریت کانگریس ہائی کمانڈ کے دام فریب میں گرفتار ہے وہ کانگریس کے چکنے چپڑے وعدوں اور خوش آیند الفاظ پر فریفتوں ہے۔

کیا وہ دن آئے گا جب ہندو اپنی عقل کو استعمال کریں گے۔ اور آزادانہ رائے برتیں گے خدا کرے اور جلد کرے۔

مسئلہ فلسطین اور وہاں کے ہولناک واقعات اس پاک خطہ کی خونچکاں داستانیں۔ عربوں پر ظلم و تشدد ان کی مبارک جنگ آزادی مسلم لیگ کی ہر ممکن خدمت کی مستحق ہے، مسلم لیگ کونسل کے ۲۶ اگست والے فیصلہ کے مطابق ہندوستان کے طول و عرض میں یوم فلسطین منایا گیا۔ ہزاروں احتجاجی جلسے ہوئے اور مسلمانوں نے اپنے سینہ کے زخم کھول کر رکھ دیئے فلسطین کے مسلمانوں پر ہر ظلم ہندوستان کے مسلمانوں کے سینہ پر ناسور ہے تمام عالم کے مسلمان حکومت برطانیہ کے ظلم و استبداد کو دیکھ رہے ہیں۔ ۳۰ جولائی ۳۸ء کو مسلم لیگ کونسل نے اپنے نمایندے قاہرہ کی مسلم کانفرنس میں شرکت کرنے کے لئے بھیجنے کا فیصلہ کیا۔ اور اس بات کا بھی فیصلہ کیا گیا۔ کہ فلسطین اور برطانیہ میں اپنے وفد بھیجے جائیں اور کونسل یہ بھی فیصلہ کرے کہ برطانیہ پر کسطرح دباؤ اور اثر ڈالا جائے کہ حکومت برطانیہ اپنی ظالمانہ اور جانبدارانہ یہود نواز پالیسی کو ترک کر دے۔

بدایوں کی مجلسی لیگ میں کونسل نے عرب اور عالم اسلام کی پارلیمنٹری کانگریس میں شرکت کے لئے پانچ نمایندے نامزد کئے مسٹر **خلیق الزماں** مسٹر **عبدالرحمٰن صدیقی** اور **مولانا مظہر الدین** قاہرہ روانہ ہو چکے ہیں، مصری پارلیمنٹری کمیٹی کے ارشاد کے مطابق اس بات کا اعلان بھی کر دیا گیا ہے۔ کہ اسمبلیوں کے ہر وہ مسلمان بزرگ جو قاہرہ کانفرنس میں شرکت کرنا چاہیں، روانہ ہو جائیں۔ ہم اس عظیم الشان قاہرہ کانفرنس کے فیصلہ کا انتظار کریں گے۔ اور میں اس امر کا اعلان کرتا ہوں۔ کہ اس فیصلہ کے مطابق آل انڈیا مسلم لیگ ہر قربانی کرنے کے لئے تیار ہوگی۔

مجھے اس بات کی بھی خوشی ہے کہ کانگریس ورکنگ کمیٹی نے ایک لنگا جمنی تجویز فلسطین کے مسئلہ پر پاس کی ہے۔ ایسی ضروری تجویز جس سے مسلمانان عالم کی زندگی اور موت وابستہ ہے، بغیر اظہار خیال بغیر کسی تقریر کے دو منٹ کارروائی کے بعد صدر کی طرف سے پیش ہوئی۔ اور پاس کر دی گئی۔

کانگریس کی سطحی ہمدردی جو انہیں مسلمانوں سے ہے ظاہر ہو گئی۔

موجودہ دور میں برطانیہ نے اپنے دوستوں کو بھیڑیوں کے حوالہ کر دیا ہوا ہے اور اپنے

وعدہ وعید تمام تر مٹی کے کچے بتوں کی طرح توڑ دیئے ہیں۔

سمجھتا ہوں کہ وہ اس غلط فہمی کا شکار نہ رہیں کہ کانگریس اور کانگریس ہی ہندوستان کی واحد ترجمان ہے۔ ہندوستان میں ۹ کروڑ فرزندان توحید بھی بستے ہیں۔ اس سلسلے میں یہ واضح کر دینا ضروری سمجھتا ہوں کہ سوڈٹین جرمن اور زیکوسلواکیہ کی مثال سے سبق حاصل کریں۔ اور درس عبرت لیں۔ اس سوال نے دنیا کو عالمگیر جنگ کی نوبت تک پہونچا دیا۔ کانگریس والے بھی اس امر پر غور کریں۔ گوش ہوش کھولیں عقل کے ناخن لیں اور موقع ہے کہ سنبھل جاویں۔

سوڈٹین جرمنوں کے ہر جائز مطالبہ کو زیکوسلاویکیا نے پیروں تلے روندا ۲۰۰ برس تک ان پر ظلم وجور کی مشق کی۔ انہیں تباہ وبرباد کیا گیا۔ ان کے حقوق غاصبانہ طور پر چھینے۔

برطانیہ کے مقابلہ میں کامیاب وہی ہوئے ہیں جو طاقتور ہوں اور جو برطانیہ کو ڈرا اور دھمکا سکیں۔ انگریزوں نے ہندوستان میں مسلمانوں کو بھیڑیوں کی نظر کر دیا ہے۔

میں اس بات کو سختی سے واضح کر دینا چاہتا ہوں۔ کہ ایشیاء میں امن تب تک قائم نہ ہو سکے گا۔ جب تک برطانیہ فلسطین کے عربوں سے منصفانہ برتاؤ نہ کریگی۔

ہندوستان کی نسبت حکومت برطانیہ اور سیاسی رہنماؤں پر یہ واضح کر دینا ضروری اور اس ظلم وتشدد کا نتیجہ یہ ہوا کہ زیکوسلواکیا کی جمہوری حکومت کے حصے بکھرے ہو رہے ہیں۔ اور اب ایک نیا نقشہ بنے گا جس طرح سوڈٹین جرمن بے دست وپا اور بے یار ومددگار نہ تھے اسی طرح ہندوستان بھی بے دست وپا نہیں۔

مسلمان کسی حالت میں بھی اپنا کلچر تہذیب اور تمدن مٹنے نہ دیں گے اور ہندوستان کے براعظم میں اپنی قومی حیثیت کبھی زائل نہ ہونے دیں گے۔ میں یہ بھی جانتا ہوں۔ کہ حکومت ہند کی اس پالیسی کی طرف بھی اشارہ کروں، جو سرحد سے وابستہ ہے حکومت اس پالیسی کو جتنی جلدی بدل دے بہتر ہوگا۔ صلح کوشی، مصالحت اور مفاہمت کی طرف کوشاں ہوں۔

میں حکومت برطانیہ سے پُرزور اپیل کرتا ہوں۔ کہ وہ فلسطین وزیرستان اور ہندوستان کے مسلمانوں کے متعلق خصوصاً اور اسلامی حکومتوں کے متعلق عموماً اپنی پالیسی پر غور کرے۔

حکومت برطانیہ کی بہتری اسی میں ہے کہ وہ گذشتہ ۲۰ سال کے واقعات کی روشنی میں اپنی پالیسی تبدیل کرے۔

اس لئے میں مسلمانوں سے اپیل کرتا ہوں کہ آگے بڑھو۔ اپنے آپ کو ہندوستان کے طول وعرض میں منظم کرو۔ اور اگر منطق اور عقلی دلیلیں کام نہ دیں تو ہم اپنی قوت اور طاقت بازو سے اپنے حقوق حاصل کرنے کے قابل ہوں۔

میں مایوس نہیں ہوں اور نہ ہی ہمیں اس زندگی اور موت کی جنگ میں نتائج کی پرواہ کرنا چاہیئے۔ اس جنگ سے ۹ کروڑ فرزندان توحید کی قسمتیں وابستہ ہیں۔ خدا پر بھروسہ کرو اور بڑھے چلے جاؤ ــــــــــــــــ

**تمام شد**